فهو يشير إلى أن المحامد كلها للّٰه بالاستحقاق. وأما دعاء الإنجيل أعني "ليتقدسُ اسمک" فلا يشير إلى كمال بل يخبر عن خطراتِ زوال ويُظهِر الأماني لتقديس الرحمن كأن التقدس ليس له بحاصل إلى هذا الآن. فما هذا الدعاء إلا من نوع الهذيان فإنک تعلم أن اللّٰه قُدّوسٌ من الأزل إلى الأبد كما هو يليق بالأحد الصمد فهو منزّه ومقدّس من كل التدنسات في جميع الأوقات إلٰى أبد الآبدين وليس محروما ومن المنتظرين.

ثم قوله تعالى اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ إلٰى يَوْمِ الدِّينِ ردٌّ لطيف على الدهريين والملحِدين والطبيعين الذين لا يؤمنون بصفات اللّٰه المجيد ويقولون إنه كعِلّةٍ موجِبة وليس بالمدبّر المُريد ولا يوجد فيه

لئے ہے اور اِس امر کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ سب صفاتِ حسنہ بطورِ حق کے اللہ تعالیٰ کے لئے ہی (واجب) ہیں لیکن انجیل کی یہ دعا کہ ''تیرے نام کی تقدیس ہو'' کسی کمال کی طرف اشارہ نہیں کرتی بلکہ زوال کے خطرات کی خبر دیتی ہے اور خدائے رحمٰن کی تقدیس کے لئے محض خواہشات کا اظہار کرتی ہے گویا اُسے ابھی تک تقدّس حاصل نہیں۔ پس یہ دُعا ایک قسم کا بے معنی کلام ہے اَور کچھ نہیں کیونکہ تمہیں معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ جیسا کہ اُس کی شان اَحدیّت و بے نیازی کے شایاں ہے وہ ازل سے ابد تک ہمیشہ قدّوس ہے اور وہ تمام عیوب سے ہمیشہ ہمیش کے لئے ابدالآباد تک منزّہ اور مقدس ہے۔ وہ نہ کسی خوبی سے محروم ہے اور نہ آئندہ کسی بھلائی کے ملنے کا منتظر ہے۔

پھر اللہ تعالیٰ کے کلام پاک اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ سے مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ تک کی آیات میں ایک لطیف پیرایہ میں دہریوں، ملحدوں اور نیچریوں کے خیالات کی تردید ہے جو خدائے بزرگ و برتر کی صفات پر ایمان نہیں رکھتے اور کہتے ہیں کہ وہ علّتِ موجبہ کی طرح تو ہے لیکن وہ مدبّر بالارادہ نہیں اور اس میں انعام

إرادة كالمنعِمين والمعطين. فكأنه يقول كيف لا تؤمنون بربّ البريّة وتكفرون بربوبيته الإرادية وهو الذی يُربّی العالمين ويغمر بنواله ويحفظ السماوات والأرض بقدرته وجلاله ويعرف من أطاعه ومن عصا فيغفر المعاصی أو يؤدّب بالعصا ومن جاء ه مطيعًا فله جنّتانِ وحفّتْ به فرحتان فرحة يصيبه من اسم الرّحيم وأخرى من الرّحمٰن القديم فيُجزَى جزاءً أوفى من اللّٰه الأعلى ويُدخَل فی الفائزين. ولا شك أن هذه الصفات تجعل اللّٰه مستحقًّا للعبادة معطيًا من عطايا السعادة وأما التقديس وحده كما ذُكر فی الإنجيل فلا يُحرّك الروحَ

﴿۹۸﴾

کرنے والے اور فیاض لوگوں کی طرح ارادہ نہیں پایا جاتا (تو تردید میں) گویا اللہ تعالیٰ یہ فرماتا ہے کہ تم کس لئے مخلوقات کے پروردگار پر ایمان نہیں لاتے اور اس کی بالا رادہ ربوبیت کا انکار کرتے ہو۔ حالانکہ وہی تو تمام جہانوں کی پرورش کرتا ہے اور وہ (سب کو) اپنے احسانات سے ڈھانپتا اور اپنی قدرت اور جلال کیساتھ آسمانوں اور زمین کی حفاظت فرماتا ہے۔ جو لوگ اس کی اطاعت کرتے ہیں ان کو بھی اور جو نافرمانی کرتے ہیں ان کو بھی خوب جانتا ہے۔ پس گناہگاروں کے گناہ معاف کر دیتا ہے یا سزا سے ان کی اصلاح کرتا ہے لیکن جو شخص فرمانبردار بن کر اس کے پاس آئے۔ اس کے لئے دو جنّتیں ہیں اور دو خوشیاں اس کا احاطہ کر لیتی ہیں ایک خوشی تو اسے صفتِ رحیمیّت سے ملتی ہے اور دوسری خوشی رحمانیّت کی قدیم صفت سے ملتی ہے۔ پس اسے اللہ بلند و برتر کی طرف سے پوری پوری جزا دی جاتی ہے۔ اور وہ بامراد لوگوں میں داخل کر دیا جاتا ہے۔ لَا رَیب یہ صفات اللہ تعالیٰ کو عبادت کا مستحق اور سعادت کے انعامات بخشنے والا قرار دیتی ہیں۔ لیکن صرف اس کی تقدیس کا بیان جیسا کہ انجیل میں مذکور ہے روح میں عبادت کے لئے حرکت

لـلعبادة بـل يتـــركها كـالنائم الــعــليــل. وأمــا سِــرُّ هــذا التــرتيــب الــذى اختــاره فـى الــفــاتــحة ربُّـنــا الــمجيـد ذو الـمـجـد والـعـــزّة و ذكـر الـمـحـامـد قبـل ذكـر الدعـاء والـعبــادة فـاعـلـم أنــه فـعَل ذلك لِيــذكّــر عبــادَه عـظـمةَ صــفــات البــارئ ذى الـمـجـد والـعـلاء قبـل الـدعـاء ويشير إلــى أنــه هــو الـمـولَـى لا مُنعِمَ إلّا هـــو ولا راحِـــمَ إلا هـــو ولا مُـجـازِىَ إلا هـو ومـنـــه يـأتـى كـلُّ مـا يـأتـى العبـاد من الآلاء والـنـعـمـاء . وهـذا التـرتيـب أحســنُ ولــلـروح أنـفـع فـإنــه يُـظهِـرُ عـلـى السعيـد مـنن اللّـه الــرحيــم ويـجـعـلــه مستعـدًّا ومـقبِـــلا عـلـى حـضـرة القدير الـكــريـم ويَـظهَــر مـنـــه تموُّجٌ تــامٌّ فــى أرواح الـطـلبـاء كـمـا لا يـخـفــى عـلــى أهل الدهـاء .

پیدا نہیں کرتا بلکہ اُسے سوئے ہوئے بیمار کی طرح رہنے دیتا ہے۔ باقی اس بات کا راز کہ بزرگ و برتر خدا تعالیٰ نے سورۃ فاتحہ میں جس ترتیب کو اختیار کیا ہے اور دعا اور عبادت کے ذکر سے پہلے اپنے محامد کا ذکر فرمایا ہے سو یوں جاننا چاہئے کہ اس نے ایسا اس لئے کیا ہے تا بزرگ و برتر ذاتِ باری دعا سے قبل اپنے بندوں کو اپنی صفات کی عظمت یاددلائے اور اس طرف اشارہ کرے کہ وہی حقیقی آقا ہے اس کے سوا نہ تو کوئی نعمتیں دینے والا ہے اور نہ اس کے سوا کوئی رحم کرنے والا اور جزا سزا دینے والا ہے۔ بندوں کو جو بھی انعام و اکرام ملتے ہیں وہ اُسی کی طرف سے آتے ہیں (سورۃ فاتحہ کی) یہ ترتیب بہترین ہے اور روح کے لئے بہت فائدہ بخش ہے۔ وہ سعید انسان پر خدائے رحیم کے احسانوں کو خوب ظاہر کرتی ہے۔ اور اُسے خدائے قدیر وکریم کی بارگاہ میں آنے کے لئے تیار کرتی اور اس کی طرف متوجہ کرتی ہے۔ اور اس ترتیب سے طالبانِ حق کی روحوں میں پورا جوش پیدا ہوتا ہے جیسا کہ عقلمندوں پر پوشیدہ نہیں

وأمـا تـخـصـيـص ذكـر الربوبية والـرحـمـانية والـمـالـكية فـى الـدُّنيـا والآخـرة فـلأجل أن هـذه الـصـفـات الأربـعة أُمّهـاتٌ لـجـميـع الـصـفـات الـمـؤثّـرة الـمـفيضة ولا شك أنهـا مـحـرّكـات قـويّة لقلوب الداعيين.

ثـم الإنـجيـل يذكر الله تعالى باسم الأب والقرآن يذكره باسم الـرب وبيـنـهما بون بعيد ويعلَمه من هو زكى وسعيد وإن لم يعلمه مـن كـان من الجاهلين. فإن لفظ الأب لـفـظٌ قـد كثر استعماله فى المخلوقين فنَقْلُه إلى الرب تعالى فـعـلٌ فيـه رائـحة من الإشراك وهـو أقـرب لـلإهـلاک کـمـا لا يخفى على المتدبرين.

ثـم اعـلـم أن شـكـر الـمحسن الـمـنَّـان أمـرٌ مـعقول مسلَّم عند ذوى الـعقول والعرفان وإذا كان الـمـحـسـن مـع إحـسـانـه العام

لیکن ان چاروں صفات ربوبیّت، رحمانیّت، رحیمیّت اور مالکیّت کا ذکر جن کا تعلق دنیا وآخرت سے ہے خاص طور پر اس لئے کیا گیا ہے کہ یہ چاروں صفات خدا کی باقی تمام مؤثر اور فیض رساں صفات کی اصل ہیں اور بلا شبہ یہ دُعا کرنے والوں کے دلوں میں زبردست تحریک پیدا کرنے والی ہیں۔

پھر انجیل خدا تعالیٰ کا ذکر اَبٌ نام سے کرتی ہے جبکہ قرآن اس کا ذکر ربّ کے نام سے کرتا ہے اور ان دونوں (الفاظ) میں بہت بڑا فرق ہے جسے ہر ذہین اور سعادت مند سمجھتا ہے اگرچہ اسے نادان نہ سمجھیں کیونکہ اَبٌ (باپ) کا لفظ مخلوقات میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے اور اُسے خدا تعالیٰ کے لئے استعمال کرنا ایک ایسا فعل ہے جس میں شرک کی بُو پائی جاتی ہے اور انسان کو ہلاک کرنے کے زیادہ قریب ہے جیسا کہ تدبّر کرنے والوں پر مخفی نہیں۔

پھر تجھے معلوم ہونا چاہیے کہ مُحسن و منّان کا شکر بجالانا تمام اہل عقل وعرفان کے نزدیک ایک معقول اور مسلّم امر ہے۔ پھر جب ایک محسن اپنے عام احسان کے ساتھ اور اپنے

ورحمه التام خالقَ الأشياءِ وقيّوم العالم من الابتداء إلى الانتهاء وكان في يده كل أمر الجزاء فيضطر الإنسان طبعًا ليرجع إلى جنابه ويتذلّل على بابه وينجو من تبابه وإذا وجده فلا يَتأوَّبُه عنده هَمٌّ ولا يُفزِعه وَهْمٌ ويكون من المطمئنين. وهذا الأمر داخلٌ في فطرته ومركوز في جِبِلّته ومتنقشٌ في مُهجته أنه يطلُب صاحبَ هذه الصفات عند التردّدات ويؤُمّ به المخرج من المشكلات. والطالبون يتعاطون بذكره كأسَ المنافثة ويقتدحون لطلبه زنادَ المباحثة ويجوبون البراري والفلوات ويطلبون أثر ذلك الجامع للبركات وقاضي الحاجات ويبيتون مجاهدين. فبشّر الله عبادَه

پورے رحم کے ساتھ ابتدا سے انتہا تک تمام اشیاء کا خالق اور کُل جہاں کا قائم کرنے والا بھی ہو اور جزا اور سزا کا ہر معاملہ اس کے ہاتھ میں ہو تو طبعًا ہر انسان اس کی جناب کی طرف رجوع کرنے اور اس کے دَر پر تذلّل اختیار کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے اور اپنی تباہی سے بچ جاتا ہے۔ اور جب (انسان) اُس (خدا) کو پا لیتا ہے تو کوئی دکھ اس کے پاس نہیں پھٹکتا اور کوئی وہم اُسے خوفزدہ نہیں کرسکتا اور وہ اطمینان پانے والوں میں سے ہو جاتا ہے اور یہ امر اس کی فطرت میں داخل اور اس کی جبلّت میں مرکوز اور اس کی روح میں نقش ہے کہ وہ ہر تردّد کے موقع پر اِن صفات کی حامل ہستی کی جستجو کرے۔ اور اس کی مدد سے مشکلات سے نکلنے کی راہ ڈھونڈے۔ حق کے طالب اس کے ذکر پر مشتمل گفتگو کے جام نوش کرتے ہیں اور اُس کی طلب کے لئے بحث مباحثہ کے چقماق رگڑ کر روشنی حاصل کرتے ہیں۔ ریگستانوں اور جنگلوں میں گھومتے اور اس جامع البرکات اور قاضی الحاجات خدا کے نشان تلاش کرتے ہیں اور مجاہدہ کرتے ہوئے راتیں گزارتے ہیں۔ پس اللہ نے اپنے بندوں کو بشارت دی کہ وہ وہی ہستی ہے (جس کے وہ متلاشی ہیں)

﴿۹۹﴾

أنـــه هـو وأنـــه مـقـصـد مـلامح عيــونهــم ومــقـصـود مـرامـى لحظهم ومدار شؤونهم فليطلبوه إن كـانـوا طـالبيـن. ومـن هـذا الـمـقـام يـظهَـر عظمةُ الفاتحة وكـونُــه مـن الـلّٰـه العلام فـإنها مـمـلـوّة من كل دواء وعلاج لـكـلّ داء ومـنـجى من كل بلاء يـقوّى الضعفاء ويبشّر الصلحاء ويـفتـح أبـواب الـخيـر وسُدَدَه ويـعـطـى كـلَّ ذى رشـد رشـده إلا الـذى أحـاط عـلـيـه غـبـاوتـه وشـقـاوتـه فـصـار من الهالكين. وانـظرْ إلى كمال ترتيب الفاتحة مـن الـلّٰـه ذى الـجـلال والعـزّة كيف قـدّم ذِكْـرَ اسـم الـلّٰـه فـى الـعبـارة و جـعَـله سرًّا مجمـلا لتـفـاصـيـل الـصـفـات الأربعة وزيّـن الـعبـارةَ بـكـمال لطائف البـلاغة ثـم أردفَــــه صــفةَ الـربـوبية الـعـامة فـإن الـلّٰـه كـان كـكـنـــز مخفى من أعين

اور وہی ان کی نگاہِ چشم کا مقصود اور ان کی نظروں کا مطلوب اور ان کے اعمال کا مدار ہے پس اگر وہ سچے طالب حق ہیں تو اسی ہستی کو تلاش کریں۔ اور اس مقام سے سورۃ فاتحہ کی عظمت اور اس کا خدائے علّام کی طرف سے ہونا ظاہر ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ ہر مرض کی دوا اور اس کے علاج سے پُر ہے اور ہر بلا سے نجات دیتی ہے۔ جو ضعیفوں کو قوت بخشتی ہے اور نیک لوگوں کو بشارت دیتی ہے اور خیر کے باب و دَر کھولتی ہے اور ہر صاحبِ رُشد کو ہدایت دیتی ہے۔ بجز ایسے شخص کے کہ جس پر اس کی غباوت اور شقاوت نے گھیرا ڈال رکھا ہو۔ پس وہ ہلاک ہونے والوں میں سے ہو گیا۔ خدائے عزّ و جلّ کی طرف سے سُورہ فاتحہ کی ترتیب کے کمال پر نگاہ ڈال! کہ عبارت میں کس طرح اللہ کے نام کے ذکر کو مقدّم کیا اور اسے چاروں صفات کی تفاصیل کے لئے مجمل راز بنایا اور عبارت کو بلاغت کی کمال درجہ لطافتوں سے مزیّن کیا۔ اس کے بعد ربوبیت عامہ کی صفت کو بیان کیا۔ کیونکہ اللہ اہل معرفت کی نگاہوں سے ایک پوشیدہ خزانہ تھا۔ پس

أهل المعرفة فأوّلُ ما عرَّفه كانت ربوبيتُه بكمال الحكمة والقدرة. ثم ذكَر اللّٰه في الفاتحة رحمانية وبعدها رحيمية وقفاها مالكية فوضَعها طباقًا وطبَّقها إشراقا وجعل بعضها فوق بعض وضعًا كما كان مدارجها طبعا وفيه آيات للمتدبّرين. وعلّم اللّٰهُ عباده أن يقدّموا هذه المحامد بين يديه ويسألوا الهداية والاستقامة بعد الثناء عليه لتكون هذه الصِّفات وتصوُّرُها سببًا لفور عيون الرّوحانية ووسيلة للحضور والذوق والمَواجيد التعبدية وليُستجاب الدعاء بهذا الحضور ويكون موجبا لأنواع السرور والنور والبُعد عن المعاصي والفجور لأن العبد إذا عرف أنه يعبد

سب سے پہلی چیز جس نے اس کی معرفت دلائی وہ کمال حکمت وقدرت سے اس کی صفت ربوبیت کا اظہار تھا۔ اس کے بعد اللہ نے سورہ فاتحہ میں رحمانیّت کا ذکر کیا اور پھر اس کے بعد رحیمیّت کا اور پھر اس کے بعد مالکیّت کا۔ پس اس نے ان صفات کو درجہ وار رکھا اور انہیں روشن کرنے کے لئے ترتیب دی اور ان کے طبعی مدارج کے لحاظ سے انہیں وضعی طور پر ایک دوسرے پر فوقیت دی اور اس میں تدبّر کرنے والوں کے لئے بہت سے نشان ہیں اور اللہ نے اپنے بندوں کو یہ تعلیم دی کہ وہ پہلے ان محامد کو اس کے حضور پیش کریں اور اس کی ثناء کرنے کے بعد اس سے ہدایت اور استقامت طلب کریں تا کہ یہ صفات اور ان کا تصور روحانیت کے چشموں کے زور سے پھٹنے کا سبب اور حضور قلب کا ذریعہ اور ذوق وشوق اور عبادت میں سوز وگداز اور لذت پیدا کرنے کا وسیلہ بنے۔ اور تا اس حضورِ قلب کی وجہ سے دعا قبول کی جائے اور طرح طرح کے سرور اور نور کا اور معاصی اور فسق و فجور سے دوری کا موجب ہو۔ کیونکہ جب کوئی بندہ اس بات کی معرفت حاصل کر لیتا ہے کہ وہ ایک

ربًّا أحاط ذاتُه جميعَ أنواع المحامد وهو قادر على أن يستجيب جميع أدعية المحامد وعرَف أنه ربٌّ عظيم يوجد فيه جميع أنواع الربوبية ورحمٰن كريم يوجد فيه جميع أقسام الرحمانية ورحيم قديم يوجد فيه كل أصناف الرحيمية ومالِكُ مجازات يقدر على أن يجزى كل ذى مرتبة فى الإخلاص على حسب المرتبة فيجد ذاتَه عظيمَ الشأن فى القدرة و يجد عظمةَ صفاته خارجةً من الإحاطة فيسعى إلى بابه ويبادر إلى جنابه قائلا اِيَّاكَ نَعْبُدُوَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ فيجمع فى هذا الكلام انكسار العبد وجلال رب العالمين. فهذا الاجتماع المبارك يقطع عرق الاسترابة ويكون سببا قريبا للاستجابة فيكون الداعى من المقبولين بل ممن لا يشقى بهم

﴿۱۰۰﴾

ایسے رب کی عبادت کر رہا ہے جس کی ذات نے ہر نوع کی حمد کا احاطہ کر رکھا ہے اور وہ حمد کرنے والے کی تمام دعاؤں کو قبول کرنے پر قادر ہے اور وہ (بندہ) یہ جان لیتا ہے کہ وہ ایسا عظیم رب ہے جس میں ربوبیت کی تمام انواع جمع ہیں اور وہ رحمٰن کریم ہے جس میں رحمانیّت کی تمام اقسام پائی جاتی ہیں اور وہ رحیم ازلی ہے جس میں رحیمیّت کی تمام اصناف موجود ہیں۔ اور وہ جزا سزا کا مالک ہے جو اس پر قدرت رکھتا ہے کہ وہ اخلاص میں ہر ذی مرتبت کو اس کے حسب مرتبہ جزا دے تو وہ ذات باری کو قدرت میں عظیم الشّان اور اُس کی صفات کی عظمت کو بے انتہا پائے گا۔ تب وہ اس کے دَر پر بھاگتا ہوا آئے گا اور اس کی بارگاہ میں اِيَّاكَ نَعْبُدُوَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ کہتے ہوئے لپکے گا۔ اس طرح اس کلام میں بندے کا انکسار اور ربّ العَالمین کا جلال جمع ہو جاتا ہے اور یہ مبارک اجتماع ہر شک و شبہ کی رَگ کاٹ دیتا ہے اور قبولیت دعا کا فوری سبب بن جاتا ہے۔ جس کے نتیجہ میں دعا کرنے والا مقبول لوگوں میں سے ہو جاتا ہے بلکہ وہ ان میں سے ہو جاتا ہے جن کا ہمنشین اُن کی برکت سے کبھی بد بخت نہیں ہوتا اور

جليس ولا يقربهم غُولٌ ولا تلبيس ولا يخيب فيهم مظنون وتُرفَع حُجبهم فلا يُطوى دونهم مكنون فيطلع على ما حَكَّ في صدور الناس وعلى أمور سماوية متعالية عن طور العقل والقياس ويدخل في أهل السرّ والقرب والمكلَّمين. ويكون له الرب الكريم كالخِلّ الودود والخِدْن المودود بل أقرب من كل قريب وأحب من كل حبيب ويكون كلامه أحلى من كل شربة و إلهامه ألذّ من كل لذّة ويدخُل اللّٰه في القلب ويشغَفه حُبًّا وينظر إلى المُحِبِّ فيجعله لُبًّا ويصبّغه بصبغ المتبتّلين. ويأتيه منه البرهان والنور واللمعان والعلم والعرفان فلا يسعه

تباہی کا عفریت اور التباس قریب نہیں پھٹکتا اور ان کے بارے میں کیا جانے والا ہر حسن ظن درست ہوتا ہے۔ اُن کے تمام حجاب اٹھا دیئے جاتے ہیں اور اُن سے کوئی حقیقت چھپائی نہیں جاتی اور وہ لوگوں کے دلوں میں خلش پیدا کرنے والی چیز پر اور اُن امور سماوی پر جو عقل اور قیاس سے بالاتر ہوتے ہیں اطلاع پا لیتا ہے اور راز دانوں، مقربوں اور اللہ سے ہمکلام ہونے والے لوگوں کے گروہ میں داخل ہو جاتا ہے اور رب کریم اس کا پیار کرنے والا دوست اور محبت کرنے والا یار ہو جاتا ہے بلکہ ہر قریبی سے قریب تر اور ہر حبیب سے حبیب تر ہو جاتا ہے اور اس کے ساتھ اللہ کا کلام ہر آبِ شیریں سے زیادہ شیریں اور اس پر ہونے والا الہام ہر لذیذ شے سے زیادہ لذیذ ہو جاتا ہے۔ اللہ اُس کے دل میں داخل ہو جاتا ہے اور اُس کے دل میں اللہ کی محبت گھر کر جاتی ہے۔ وہ اپنے عاشق کی طرف دیکھتا ہے اور اُسے جوہرِ خالص بنا دیتا ہے اور اسے تبتّل کرنے والوں کے رنگ میں رنگین کر دیتا ہے اور اُسے اللہ کی طرف سے وہ برہان، نور، روشنی، علم اور عرفان عطا ہوتا ہے جو چھپائے نہیں

الكتمان ولو اختفى في مغارة الأرضين فسبحان ربّنا ربِّ الأوّلين والآخرين.

واعلموا أيها الناظرون والعلماء المستبصرون أن عيسٰى عليه السلام علّم تمهيدًا قبل الدعاء والقرآن علّم تمهيدا قبل الدعاء والفرق بينهما ظاهر على أهل الدهاء فإن تمهيد القرآن يُحرّك الروح إلى عبادة الرحمٰن ويحرّك العباد إلى أن ينتجعوا حضرتَه بإمحاض النيّة وإخلاص الجَنان ويَظهَر عليهم أنه عينُ كل رحمة وينبوعُ جميع أنواع الحنان ومخصوص باسم الربّ والرحمٰن والرّحيم والديّان فالذين يطّلعون على هذه الصفات فلا يزايلون أهلَها ولو سقطوا في فلوات الممات بل يسعون إليه ويوطنون لديه بصدق القلب وصحّة النيّات ويتراكضون إليه خيلَهم ويسعون

چھپتا۔ خواہ وہ دنیا جہان کی زمینوں کی گہرائیوں کے اندر مخفی ہو۔ پس پاک ہے۔ ہمارا ربّ جو تمام اولین اور آخرین کا ربّ ہے۔

اے ناظرین اور اہلِ بصیرت علماء ! جان لوکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے دعا سے پہلے ایک تمہید سکھائی ہے اور قرآن کریم نے (بھی) دعا سے قبل ایک تمہید سکھائی ہے اور عقل مندوں کے نزدیک ان دونوں تمہیدوں میں فرق ظاہر ہے کیونکہ قرآن کریم کی تمہید روح کو خدائے رحمان کی عبادت کی تحریک کرتی ہے اور بندوں کو ترغیب دیتی ہے کہ وہ خلوصِ نیّت اور صفائی قلب سے حضرت باری کی تلاش میں لگ جائیں۔ نیز (یہ تمہید) اُنہیں بتاتی ہے کہ خدا تعالیٰ تمام رحمتوں کا سرچشمہ اور تمام نوازشوں کا منبع ہے اور ربّ، رحمان، رحیم اور دیّان (جزا سزا کا مالک) کے ناموں سے مخصوص ہے۔ جن لوگوں کو ان صفات کا علم ہو جاتا ہے وہ ان کے مالک (اللہ تعالیٰ) سے جُدا نہیں ہوتے خواہ وہ موت کے بیابانوں میں جا گریں بلکہ وہ اُس کی طرف دوڑتے ہیں اور صدقِ قلب اور صحتِ نیّت سے اُسی کے پاس ڈیرے جما لیتے ہیں۔ اس کی طرف اپنے گھوڑے دوڑاتے ہیں۔ اُس کی طرف والہانہ بڑھتے ہیں۔

كـالـمشوق ويضطرم فيهم هوى الـمعشـوق فلا يـنـاقـش أهواءٌ أُخــرى عــنـد غـلبة هـوا ربّ الـعـالـمـين. فثبـت أن في تـمهيد هـذا الـدعـاء تـحـريكـا عظيمًا للعابدين.

اُن کے اندر (اپنے) معشوق کی محبت کی آگ بھڑک اُٹھتی ہے۔ پس ربّ العالمین کی محبت کے غلبہ کے وقت دوسری خواہشات اس کے مزاحم نہیں ہوتیں پس ثابت ہوا کہ اِس دعا کی تمہید میں عبادت کرنے والوں کے لئے ایک زبردست تحریک ہے۔

فـإنّ الـعبد إذا تدبّرَ في صفات جـعَلها الله مقدّمة لدعاء الفاتحة وعـلِـم أنها مشتملة على صفات كـمـالـه ونُـعوت جلاله باستيفاء الإحاطة ومحرّكة لأنواع الشوق والـمـحبة وعـلِـم أن ربّــه مبدأٌ لـجـمـيـع الـفيوض ومنبع لجميع الـخيرات ودافعٌ لجميع الآفات ومـالـكٌ لـكل أنواع المجازات مـنـه يبـدأ الخَلق وإليه يرجع كل الـمـخـلـوقـات وهـو منـزه عن الـعـيـوب والـنـقـائص والسيئات ومسـتــجــمِــع لسـائـر صـفـات الـكـمـال وأنـواع الحسنات فلا شك أنـه يـحسَبـه مُنجِحَ جميعِ الـحـاجـات ومُـنجِيًا من سـائر

جب انسان خدا تعالیٰ کی ان صفات پر تدبر کرتا ہے جنہیں اللہ تعالیٰ نے سورت فاتحہ کی دعا میں مقدم رکھا ہے اور سمجھ لیتا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کے کمال اور اس کے جلال کی تمام صفات اور ثناؤں پر مشتمل پورے طور پر احاطہ کئے ہوئے ہے۔ اور ہر قسم کے شوق اور محبت کے لئے محرّک ہے اور یہ بھی جان لیتا ہے کہ اس کا ربّ تمام فیوض کا سرچشمہ، تمام بھلائیوں کا منبع، تمام آفات کو دُور کرنے والا اور ہر قسم کی جزا سزا کا مالک ہے نیز یہ کہ (مخلوق کی) پیدائش اسی سے شروع ہوئی ہے اور آخر کار تمام مخلوقات اسی کی طرف لوٹائی جائیں گی۔ اور وہ عیوب ونقائص اور بُرائیوں سے پاک ہے اور تمام صفات کمال اور ہر قسم کی خوبیاں اس میں جمع ہیں۔ تب انسان لازماً اللہ تعالیٰ کو ہی تمام ضرورتوں کا پورا کرنے والا اور تمام ہلاکتوں سے نجات دینے والا یقین کر لیتا ہے۔ اور اس کی

﴿۱۰۱﴾

الـمـوبـقـات فيكـابـد فـی ابتـغـاء مـرضـاتـه كلَّ المصائب و لـو قُتـل بـالسهـم الـصـائـب و لا يُـعـجِـزه الـكـروبُ و لا يـدری مـا اللغوب ويجذبـه الـمـحبـوب ويعـلـم أنـه هـو الـمـطـلـوب وييسـر لـه استـقـراءَ الـمسـالک لتطلُّب مـرضـاة المـالک فيـجـاهـد فـی سبلـه ولـو صـار كالهالک ولا يـخشـی هـولَ بـلاء و يـنبـری لـكـل ابتـلاء و لا يبـقـی لـه من دون حُبِّـه الأذكـار ولا تستهـويـه الأفكـار ويـنـزل مـن مـطيّة الأهـواء ليـمتـطـی أفـراس الـرضـاء ويَـضُـفِـر أَزِمّةَ الابتـغـاء ليـقـطـع الـمسـافة الـنـائية لـحـضـرة الـكبـرياء و يظلّ أبـدًا لـه مُـدانِيًـا ولا يـجـعـل لـه ثـانيـا مـن الأحبّـاء و لا يَـعتـورُ قلبـه بيـن الشـركـاء

رضا کی تلاش میں ہر قسم کے مصائب کو برداشت کرتا ہے۔ چاہے وہ نشانہ پر لگنے والے تیر سے قتل کیوں نہ کر دیا جائے رنج وغم اسے بے بس نہیں کر سکتے۔ اور نہ وہ جانتا ہے کہ تھکان کیا ہوتی ہے خدائے محبوب اسے اپنی طرف کھینچتا ہے اور بندہ جانتا ہے کہ وہی (اس کا) مطلوب ہے۔اس کے لئے اپنے مالک کی رضا حاصل کرنے کے راستوں کی تلاش آسان ہو جاتی ہے لہٰذا وہ اس کی (طرف لے جانے والی) راہوں میں پوری کوشش کرتا ہے خواہ وہ ہلاک کیوں نہ ہو جائے۔ اور وہ کسی آزمائش کے خوف سے نہیں ڈرتا۔ بلکہ ہر ابتلا کے لئے سینہ سپر ہو جاتا ہے اور اس کے لئے اس کی محبت کے تذکرہ کے سوا اور کوئی ذکر باقی نہیں رہتا۔ دوسرے افکار اُسے فریفتہ نہیں کرتے اور وہ خواہشات کی سواری سے اُتر پڑتا ہے تا وہ خدا تعالیٰ کی رضا کے گھوڑوں پر سوار ہو اور وہ جستجو کی باگیں بٹتا ہے تا وہ خدا کے حضور پہنچنے کے لئے دُور کی مسافت طے کر لے اور وہ ہمیشہ اس کے قرب میں رہتا ہے۔ اور اپنے پیاروں میں سے کسی کو بھی اس کا ثانی نہیں بناتا اور اس کا دل (خدا کے) شریکوں (یعنی معبودانِ باطلہ) کے درمیان بھٹکتا نہیں پھرتا۔

ويقول يا ربّ تسلَّمْ قلبي وتكفيني لجذبي وجلبي ولن يُصبِيني حسن الآخرين. هذه نتائج تمهيد دعاء الفاتحة .وأما تمهيد دعاء عيسى عليه السلام فقد عرفتَ حقيقته وما فيه من الآفة فلا حاجة إلى الإعادة فتفكَّرْ في إيماضي وتندَّمْ من زمان ماضي وكُنْ من التائبين.

ثم بعد ذلک ننظر إلى دعاء علّمه عيسٰى وإلٰى دعاء علّمه ربُّنا الأعلٰى ليتبيّن ما هو الفرق بينهما لذي النُّهى ولينتفع به من كان من الصالحين.

فاعلم أن عيسى عليه السلام علّم دعاءً يتزرّى عليه إنصافنا أعني خُبزَنا كفافَنا وأما القرآن فعافَ ذكر الخُبز والماء في الدعاء

وہ یہی دعا مانگتا رہتا ہے کہ اے میرے ربّ میرے دل کو اپنے قبضہ میں محفوظ رکھ۔ مجھے اپنی طرف کھینچنے اور مائل کرنے کے لئے تو کافی ہو جا اور کسی اور کا حُسن مجھے کبھی فریفتہ نہ کر سکے۔ یہ سب نتائج دُعائے فاتحہ کی عمدہ تمہید ہیں۔ اور جہاں تک عیسیٰ علیہ السلام کی دعا کی تمہید کا معاملہ ہے اس کی حقیقت کو اور اس (دعا) میں جو آفت پنہاں ہے اسے تو خوب جان گیا ہے۔ لہٰذا اُسے دوہرانے کی ضرورت نہیں۔ پس تو میرے اس اشارے پر غور کر اور گزرے ہوئے زمانے پر نادم ہو اور توبہ کرنے والوں میں شامل ہو جا۔

پھر اس کے بعد ہم اُس دعا پر غور کرتے ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے سکھائی اور اس دعا پر بھی جو ہمارے خدائے بزرگ و برتر نے سکھائی تا عقلمند پر واضح ہو جائے کہ ان دونوں کے درمیان کیا فرق ہے اور تا جو کوئی بھی نیک لوگوں میں شامل ہے اس فرق سے فائدہ اُٹھائے۔

پس جان لو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جو دعا سکھلائی ہے یعنی یہ کہ ہماری روز کی روٹی ہر روز ہمیں دیا کر ہمارا انصاف اسے ناقص قرار دیتا ہے۔ اِس کے برخلاف قرآن کریم نے (اپنی) دعا میں روٹی اور پانی کا ذکر کرنا ناپسند کیا ہے اور

﴿۱۰۲﴾

وعلّمنا طريق الرشد والاهتداء وحثّ على أن نقول اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ ونطلب منه الدين القويم ونعوذ به من طرق المغضوب عليهم والضالين وأشار إلى أن راحة الدنيا والآخرة تابعةٌ لطلب الصراط وإخلاص الطاعة فانظرْ إلى دعاء الإنجيل ودعاء القرآن من الرب الجليل وكن من المنصفين. وأما ما جاء في دعاء عيسٰى ترغيب في الاستغفار فهو تأكيد لدعاء طلبِ الخبز كأهل الاضطرار لعل اللّٰه يرحم ويعطي خبزا كثيرا عند هذا الإقرار فالاستغفار تضرُّعٌ لطلب الرغفان وأصل الأمر هو طلب الخبز من الله المنّان. ويثبُت من هذا الدعاء أن أكثر أُمم عيسٰى كانوا عشّاق الذهب واللُّجَين وهاجِرِي الحقِّ للحجرَين وبائعي الدين ببخسٍ من الدراهم

ہمیں رُشد و ہدایت کا طریق سکھایا ہے اور اس بات کی طرف ترغیب دی ہے کہ ہم اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ کہیں اور اللہ تعالیٰ سے دینِ قویم طلب کریں اور مَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ اور ضَآلِّيْنَ کی راہوں سے اُس کی پناہ مانگیں۔ اِس دُعا میں اِس طرف بھی اشارہ فرمایا ہے کہ دنیا اور آخرت کی راحت صحیح راہ کی تلاش اور مخلصانہ فرمانبرداری پر منحصر ہے۔ پس انجیل کی دُعا پر بھی نگاہ ڈالو اور قرآن کی دعا پر بھی جو اللہ جَلَّ شَانُهٗ کی طرف سے ہے اور انصاف کرو۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دعا میں استغفار کے متعلق جو ترغیب آئی ہے وہ بھی (دراصل) بے قراروں کی طرح صرف روٹی مانگنے کی دعا کرنے کی تاکید ہی ہے تا اللہ تعالیٰ رحم کرے اور اس اقرار پر بہت سی روٹیاں دیدے۔ پس (ان کا) استغفار بھی صرف روٹیاں مانگنے کی خاطر آہ وزاری ہے۔ اصل مقصد خدائے بخشندہ سے روٹی مانگنا ہی ہے۔ (انجیل کی) اِس دعا سے ثابت ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کے اکثر پیروکار ہمیشہ سے سونے چاندی کے ہی عاشق ہیں اور وہ سونے چاندی کی خاطر خدا تعالیٰ کو چھوڑ دیتے ہیں۔ چند سکّوں کی خاطر دین کو بیچ ڈالتے ہیں اور چاندی سونے کے سکّوں کو ہی اپنے کپڑوں میں

ومختبِئی خلاصةِ النصّ وتارکی ذیلِ الربّ الراحم والعاثین عاصین. وحُبِّبَ إلیهم أن یتخذوا الطمع شِرعةً وحُبَّ الدنیا نُجعةً. فاستشرِفِ الأناجیلَ لیظهَر علیک صدقُ ما قیل واتّق الرب الجلیل ودَعِ الأقاویل ولا تحسب الحق الصریح کالمعضلات واستوضِحْ منی المشکلات لأُخبرک عن أنباء العُصاة والمنجیات والمهلِکات ففَتِّشِ الحقَّ قبل حُموم الحِمام وهجوم الآلام ونزعِ الروح وحصر الکلام واعلم أن الخیر کله فی الإسلام فطوبیٰ للذی ضرب الخیام فی هذا المقام وقوّی یقینَه بالإلهام ووحی اللّٰه العلام وردّاه اللّٰه رداءَ الإِکرام. إن المسلمین قوم سجایاهم إعلاءُ کلمة التوحید وبذلُ النفس ابتغاءً لمرضات اللّٰه الوحید وصلحائهم یتأفّفون من

چھپائے پھرتے ہیں اور رحم کرنے والے ربّ کے دامن کے تارک ہیں اِس حال میں کہ مفسد و نافرمان ہیں۔ انہیں اِسی بات کا شوق دلایا گیا ہے کہ وہ لالچ کو اپنا طریق قرار دے لیں اور دنیا کی محبت کو اپنا مقصود بنا لیں۔ پس اناجیل کا گہرا مطالعہ کرو تا آپ پر ہمارے قول کی صداقت ظاہر ہوجائے اور اللہ جَلّ شَانُہٗ سے ڈرو اور فضول باتوں کو چھوڑ دو۔ صریح واضح حق کو پیچیدہ مت خیال کرو۔ اور مشکلات کی مجھ سے وضاحت طلب کروتا کہ میں تمہیں نافرمانوں کی خبروں اور نجات دینے والے اور ہلاک کرنے والے امور سے مطلع کروں۔ موت کے آنے ، دکھوں کے حملے، جان کے نکلنے اور قوتِ گویائی کے سلب ہونے سے پہلے پہلے حق کو تلاش کرو اور جان لو کہ تمام تر بھلائی اسلام میں ہے۔ پس خوشخبری ہو اس شخص کے لئے جس نے اس مقام میں خیمے گاڑے اور الہام اور خدائے علّام کی وحی کے ذریعہ اپنے یقین کو قوت دی اور اللہ نے اسے عزت واکرام کی رِدا پہنائی۔ مسلمان وہ قوم ہے کہ کلمہ توحید کی سربلندی اور خدائے یگانہ کی رضاجوئی کے لئے جان کی بازی لگانا ان کے اخلاق میں شامل ہے۔ اس قوم کے صلحاء دنیا سے بلکہ دنیوی حکومت سے بھی کراہت

الدنيا بل من الإمرة ولا يتخيرون لأنـفسهم إلا وجه رب ذى العزة ولا يُشـجِيهم إلا آنُ غـفـلة مِن ذِكـر الـحضـرة يتوكّلون عليـه ويـطـلبـون منه هداه ولا يركنون إلـى الـخَـلق بـل يبتغـون حُبـاه ويـمشـون فـى الأرض هـونًـا ولا يبـطِشـون جبّاريـن. وشأنُهم إطالةُ الفكـرة وتحقيـق الحـق ﴿۱۰۳﴾ وتـنـقيـح الـحـكمة. يراعون فى الـريـاسة تهـذُّبَ السيـاسة وفى أوان الـخصاصة والافتقار آدابَ التبـصـر والاصطبار. ولا تفاضُل فيهم إلا بتفاضل التقوى والتقات ولا ربَّ لهـم إلا ربّ الـكـائنات. وكـل ذٰلك أنـوار حـاصـلة من الـفـاتحة كما لا يخفى على أهل الفطرة الصحيحة والتجربة.

فـالـحـق أن الفاتحة أحاطت كـلّ علم ومعرفة واشتملت علٰى كـلِّ دقيـقةِ حـقٍّ وحـكـمة وهـى تـجيـب كـل سـائـل وتذيب كل

کرتے ہیں اور اپنے نفسوں کے لئے ربّ العزت کے وجہِ کریم کے سوا کسی چیز کو اوّلیت نہیں دیتے اور حضرت احدیّت کے ذکر سے غفلت کی گھڑی کے سوا انہیں کوئی چیز غمزدہ نہیں کرتی۔ اُسی پر توکّل کرتے اور اُسی سے اس کی ہدایت طلب کرتے ہیں اور مخلوق کا سہارا نہیں لیتے۔ بلکہ خدا کی عطا چاہتے ہیں اور زمین پر عاجزی سے چلتے ہیں وہ جابرانہ گرفت نہیں کرتے۔ ہمہ جہتی، طویل فکری، حق کی تحقیق اور حکمت کی تنقیح ان کا شیوہ ہوتا ہے۔ وہ انتظام ریاست میں مہذب سیاست کی رعایت رکھتے ہیں۔ اور تنگی اور مفلسی کے مواقع پر صبر و استقامت کے اطوار ملحوظِ خاطر رکھتے ہیں۔ ان میں پرہیزگاری اور تقویٰ کی فضیلت کے علاوہ کوئی اور چیز وجہِ فضیلت نہیں ہوتی۔ ربّ کائنات کے سوا ان کا کوئی ربّ نہیں۔ اور یہ سب انوار سورہ فاتحہ سے حاصل ہوتے ہیں جیسا کہ یہ امر فطرتِ صحیحہ اور اہل تجربہ سے مخفی نہیں۔

پس حق بات یہی ہے کہ سورت فاتحہ ہر علم اور معرفت پر محیط ہے وہ سچائی اور حکمت کے تمام نکات پر مشتمل ہے اور یہ ہر سائل کے سوال کا جواب دیتی اور ہر حملہ آور دشمن کو تباہ کرتی ہے۔ نیز

عـدوّ صـائـل ویـطـعـم کلَّ نزیل إلـی التـضیّف مـائـلٍ ویسـقـی الواردین والصادرین. ولا شک أنهـا تـزیـل کـل شک خیّـب وتـجـیـح کـل هـم شَیَّـبَ وتعید کـلّ هُـدُوٍّ تَـغیَّـبَ وتُـخـجِل کلَّ خـصیـم نَیَّـبَ ویبشـر الطالبین. ولا مـعـالـج کمثله لسمّ الذنوب وزیـغ الـقـلـوب وهـو الـموصِل إلی الحق والیقین.

وأمـا الهـدایة التـی قد أُمِـرنـا لـطـلبهـا فـی الـفـاتـحة فهـو اقتـداءُ مـحـامـدِ ذات اللّٰـه وصـفـاتـه الأربعة وإلـی هـذا یشیـر الـلام الـذی مـوجـود فـی اِهْـدِنَـا الـصِّـرَاطَ الْمُسْتَقِیمَ ویـعـرِفـه مـن أعـطاه اللّٰـه الفهمَ الســلیـم. ولا شک أن هــذه الـصـفـات أُمّهـات الـصـفـات وهـی کـافیة لتـطهیـر الـنـاس مـن الهَـنـات وأنواع السیئـات فـلا یـؤمـن بهـا عبـد إلا بـعـد

ہر مسافر کو جو مہمان نوازی چاہتا ہے کھلاتی اور آنے والوں اور جانے والوں کو پلاتی ہے۔ بے شک وہ ہر شبہ کو جو ناکامی کی حد تک پہنچانے والا ہو زائل کر دیتی ہے اور ہر غم کو جس نے بوڑھا کر دیا ہو جڑ سے اکھیڑ دیتی ہے اور ہر گم شدہ راہنما کو (راہ راست پر) واپس لاتی ہے اور ہر خطرناک دشمن کو شرمندہ کرتی ہے۔ طالبانِ ہدایت کو بشارت دیتی ہے۔ گناہوں کے زہر اور دلوں کی کجی کے لیے اس جیسا کوئی اور معالج نہیں اور وہ حق اور یقین تک پہنچانے والی ہے۔

جس ہدایت کے طلب کرنے کا ہمیں سورۃ فاتحہ میں حکم دیا گیا ہے وہ ذاتِ الٰہی کی خوبیوں اور اس کی چاروں (مذکورہ) صفات کی پیروی کرنا ہے اور اسی کی طرف وہ الف لام اشارہ کر رہا ہے جو اِهْـدِنَـا الـصِّـرَاطَ الْمُسْتَقِیمَ میں موجود ہے۔ اِس بات کو وہ شخص سمجھ سکتا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے عقلِ سلیم عطا فرمائی ہو اور کچھ شک نہیں کہ یہ چاروں صفات اُمَّهَاتُ الصِّفَات ہیں اور یہ لوگوں کو قابلِ نفرت باتوں اور قسما قسم کی بُرائیوں سے پاک کرنے کے لئے کافی ہیں۔ پس کوئی بندہ اُس وقت تک ان پر ایمان نہیں لاتا جب تک کہ وہ ان میں

أن يأخذ من كل صفة حظّه ويتخلق بأخلاق رب الكائنات. فمن استفاض منها فيُفتَح عليه باب عظيم من معرفة الرب المحبوب وتتجلى له عظمتُه فتحصُل الأمانةُ والتنفُّرُ من الذنوب والسكينةُ والإخبات والامتثال الحقيقي والخشية والأنس والذوق والشوق والمَواجيد الصحيحة والمحبة الذاتية المُفنِية المحرقة بإذن اللّٰه مُربِّي السالكين.

وهٰذه كلها ثمرات التدبر في مضامين الفاتحة فإنّها شجرة طيبة تؤتي كلَّ حين أُكُلا من المعرفة ويروى من كأس الحق والحكمة فمن فتَح باب قلبه لقبول نورها فيدخل فيه نورها ويطّلع على مستورها ومن غلّق الباب فدعا ظلمتَه إليه بفعله ورأى التبابَ ولحِق بالهالكين. ﴿۱۰۴﴾

سے ہر صفت سے اپنا حِصّہ نہ لے لے اور پروردگارِ عالم کے اخلاق کو اختیار نہ کر لے۔ پس جو کوئی بھی ان سے فائدہ اُٹھاتا ہے اُس پر محبوب ربّ کی معرفت کا ایک عظیم دروازہ کھولا جاتا ہے اور اس (ربّ) کی عظمت اس کے لئے جلوہ گر ہو جاتی ہے۔ پس (اسے) اللہ تعالیٰ کے اِذن سے جو سالکین کی تربیت کرنے والا ہے، امان میسر آتی ہے، گناہوں سے نفرت، سکینت، تواضع، حقیقی اطاعت، خشیت، اُنس، ذوق وشوق۔ صحیح وجدانی کیفیات اور فنا (فی اللہ) کرنے والی اور (گناہوں کو) بھسم کر ڈالنے والی ذاتی محبت حاصل ہو جاتی ہے۔

اور یہ سب کچھ سورۃ فاتحہ کے مضامین پر غور وفکر کے ثمرات ہیں۔ فاتحہ ایک ایسا پاکیزہ درخت ہے جو ہر وقت معرفت کے پھل دیتا ہے اور حق وحکمت کے جام سے سیراب کرتا ہے۔ جو شخص بھی اپنے دل کے دروازہ کو اس کا نور قبول کرنے کے لئے کھول دیتا ہے تو اس کا نور اس میں داخل ہو جاتا ہے اور وہ اس سورۃ کے پوشیدہ اسرار سے آگاہ ہو جاتا ہے اور جو شخص اس دروازہ کو بند کرتا ہے وہ خود ہی اپنے فعل سے اپنی گمراہی کو دعوت دیتا ہے اور اپنی تباہی کا مشاہدہ کرتا ہے اور ہلاک ہونے والوں کے ساتھ جا ملتا ہے۔

ثم اعلم أن قوله تعالى ﴿إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ﴾ يدل على أن السعادة كلها فى اقتداء صفات ربّ العالمين. وحقيقةُ العبادة الانصباغُ بصبغ المعبود وهو عند أهل الحق كمال السعود فإن العبد لا يكون عبدا فى الحقيقة عند ذوى العرفان إلا بعد أن تصير صفاتُه أظلالَ صفاتِ الرحمٰن فمِن أمارات العبودية أن تتولد فيه ربوبيةٌ كربوبية حضرة العزة وكذلك الرحمانية والرحيمية وصفة المجازات أظلالًا لصفات الحضرة الأحدية. وهذا هو الصراط المستقيم الذى أُمِرنا لنطلبه والشرعةُ التى أوصينا لنرقبها مِن كريم ذى الفضل المبين.

ثم لما كان المانع من تحصيل تلك الدرجات الرياءَ الذى يأكل الحسنات والكبرَ

پھر واضح ہو کہ اللہ تعالیٰ کا قول اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِس بات پر دلالت کرتا ہے کہ تمام کی تمام سعادت ربّ العالمین کی صفات کی پیروی کرنے میں ہے اور عبادت کی حقیقت معبود کے رنگ میں رنگین ہونا ہے۔ اور یہی راستبازوں کے نزدیک سعادت کا کمال ہے۔ چنانچہ خدا شناس بزرگوں کے نزدیک بندہ درحقیقت اسی وقت عَبد کہلا سکتا ہے جب اس کی صفات خدائے رحمان کی صفات کا پَرتَو بن جائیں۔ پس عبودیت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ ہے کہ انسان میں بھی حضرت العزّت کی ربوبیت کی مانند ربوبیّت پیدا ہو جائے اور اسی طرح حضرت احدیت کی صفات رحمانیّت، رحیمیّت اور مالکیّت یومِ الدین ظلی طور پر اس میں پیدا ہو جائیں۔ یہی وہ صراطِ مستقیم ہے جس کے متعلق ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ ہم اسے طلب کریں اور یہی وہ راستہ ہے جس کے متعلق ہمیں تاکید کی گئی ہے کہ کھلے کھلے فضل والے خدائے کریم سے اس (کے ملنے) کی امید رکھیں۔

پھر چونکہ ان درجات کے حصول میں بڑی روک ریاکاری ہے جو نیکیوں کو کھا جاتی ہے اور تکبّر ہے جو بدیوں

الــذی هــو رأس السیـئــات والـضـلالَ الـذی یُبـعِد عن طرق السعــادات أشـار إلی دواء هذه العلل المهلکات رحمةً منه علی الـضـعـفاء المستعدّین للخطیّات وتـرحّـمًا علی السالکین فأمَر أن یـقـول الـنــاس ﴿إِيَّــاکَ نَعْبُدُ﴾ لِیُستـخـلَصـوا مـن مرض الریاء وأمَــر أن یــقــولــوا ﴿إِيَّــاکَ نَسْتَعِينُ﴾ لِیُستخلَصُوا من مرض الـکبـر والخیلاء وأمر أن یقولوا ﴿اِهْـدِنَـا﴾ لِیُستـخـلَصـوا مـن الـضـلالات والأهـواء . فـقـولـه ﴿إِيَّــاکَ نَـعْبُـدُ﴾ حـثٌّ عـلـی تـحـصیـل الـخـلـوص والعبودیة التـامة وقـوله ﴿إِيَّاکَ نَسْتَعِينُ﴾ إشــارةٌ إلی طلـب القـوّة والثبات والاستــقــامة وقـولــه ﴿اِهْـدِنَـا الصِّـرَاطَ﴾ إشـارةٌ إلی طلب علمٍ مِـن عـنـده وهـدایةٍ من لدنه لطفًا مـنــه علی وجه الکرامة. فحاصل الآیـات أن أمر السلوک لا یُتمّم

کی جڑ ہے اور گمراہی ہے جو سعادت کی راہوں سے دُور لے جاتی ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے (اپنے) کمزور بندوں پر رحم فرماتے ہوئے جو خطا کاریوں پر آمادہ ہو سکتے ہیں اور راہِ راست پر قدم مارنے والوں پر ترس کھا کر ان مہلک بیماریوں کی دوا کی طرف اشارہ فرمایا پس اُس نے حکم دیا کہ لوگ اِیَّاکَ نَعْبُدُ کہا کریں تا وہ ریا کی بیماری سے نجات پائیں اور اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کہنے کا حکم دیا تا وہ کبر اور غرور کی مرض سے بچ جائیں پھر اس نے اِھْدِنَا کہنے کا حکم دیا تا وہ گمراہیوں اور خواہشات نفسانیہ سے چھٹکارا پائیں۔ پس اس کا قول اِیَّاکَ نَعْبُدُ خلوص اور عبودیتِ تامّہ کے حصول کی ترغیب ہے۔ اور اس کا قول اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ قوت، ثابت قدمی اور استقامت کے طلب کرنے کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اور اس کا قول اِھْدِنَـا الصِّرَاطَ از راہِ مہربانی بطور کرامت اس سے علم اور اس کی جناب سے ہدایت طلب کرنے کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ پس ان آیات کا ماحصل یہ ہے کہ خدا کا راہِ سلوک اس وقت تک مکمل

أبدًا ولا يكون وسيلةً للنجاة إلا بعد كمال الإخلاص و كمال الجهد وكمال فهم الهدايات بل كلُّ خادم لا يكون صالحا للخدمات إلا بعد تحقُّق هذه الصفات. مثلًا إن كان خادم مخلصا وموصوفا بأوصاف الأمانة والخلوص والعفّة ولكن كان من الكسالى والوانين القاعدين وكالضجعة النومة لا مِن أهل السعي والجهد والجدّ والقوّة فلا شكّ أنه كَلٌّ على مولاه ولا يستطيع أن يتّبع هداه ويكون من المطاوعين. وخادم آخر مخلص أمين ومع ذلك مجاهد وليس بقاعد كالآخرين ولكنه جَهول لا يفهم هداياتِ مخدومه ويُخطِي ذاتَ مرارٍ كالضالين؛ فمن جهله ربما يجترء على الممنوعات ويوقع نفسه في

نہیں ہوسکتا اور نہ ہی وہ نجات کا وسیلہ بن سکتا ہے جب تک انتہائی اخلاص، انتہائی کوشش اور ہدایات کے سمجھنے کی پوری اہلیت حاصل نہ ہو جائے بلکہ جب تک کسی خادم میں یہ صفات نہ پائی جائیں وہ درحقیقت خدمات کے قابل نہیں ہوتا۔ مثلاً اگر کوئی خادم مخلص بھی ہے اور نیک نیتی، امانت، اخلاص اور پاک دامنی کی صفات سے متّصف بھی ہے لیکن وہ سُست بے ہمت اور (بیکار) بیٹھ رہنے والوں میں سے ہے یا ہر وقت لیٹے رہنے اور سوئے رہنے والے شخص کی طرح ہے اور وہ کوشش، جدوجہد اور ہمت کرنے والوں میں سے نہ ہو تو بلا شبہ ایسا خادم اپنے مالک پر ایک بوجھ ہی ہوگا۔ اور اپنے آقا کی ہدایت کی پیروی نہیں کر سکے گا۔ اور اس کے فرمانبرداروں میں شمار نہ ہو سکے گا۔ جبکہ ایک اور خادم جو مخلص بھی ہو۔ امین اور دیانت دار بھی ہو اور ساتھ ہی محنتی بھی ہو اور دوسروں کی طرح بیٹھ رہنے والا نہ ہو لیکن بے وقوف ہو اور اپنے آقا کی ہدایات کو نہ سمجھ سکتا ہو اور گمراہوں کی طرح بار بار غلطیاں کرتا ہو، اپنی جہالت کی وجہ سے کئی دفعہ ممنوع کاموں پر جرأت کر بیٹھتا ہو، اپنے

﴿۱۰۵﴾

| | |
|---|---|
| المخاطرات والمحظورات ويبعد عن مرضات المولٰى من جهل جاذب من الجهلات وربما يضيع نفائس المولٰى ودُرره وجواهره من كمال جهله وحمقه وسوء فهمه ويضع الأشياء فى غير محلها من زيغ و همه فهذا الخادم أيضا لا يستطيع أن يستحصل مرضات المخدوم ويُسقطه جهله كلّ مرة عن أعين مولاه فيبكى كالمَوقُوم وكذلك يعيش دائما كالملعون الملوم و لا يكون من الممدوحين. بل يراه المولى كالمنحوس الذى لا يأتى بخير فى سير و يخرب بقعته ورحاله وأمواله فى كل حين. | آپ کو خطرے کے مقامات اور ممنوع جگہوں میں ڈال دیتا ہو اور انتہائی بے وقوفی کی بناء پر آقا کی خوشنودی حاصل نہ کرسکتا ہو اور بسا اوقات وہ اپنے مالک کی عمدہ عمدہ چیزوں کو، اس کے موتیوں کو اور اس کے جواہرات کو اپنی کمال بے وقوفی، حماقت اور ناسمجھی کی وجہ سے ضائع کر دیتا ہو اور اپنی کج فکری کی وجہ سے اشیاء کو ان کی اصل جگہ کے علاوہ کہیں اور جگہ رکھ دیتا ہو تو ایسا خادم بھی آقا کی خوشنودی حاصل نہیں کر سکتا۔ اور اس کی جہالت اسے ہر بار اپنے مالک کی نظروں سے گرا دیتی ہے۔ پس وہ ذلیل و محروم انسان کی طرح روتا رہتا ہے اور اس طرح ہمیشہ ایک قابل ملامت ملعون انسان کی مانند زندگی کے دن پورے کرتا ہے۔ وہ کبھی قابلِ تعریف لوگوں میں شامل نہیں ہوسکتا۔ بلکہ اس کا مالک اسے (ہمیشہ) منحوس جیسا سمجھتا ہے۔ جو اپنی بھاگ دوڑ سے کبھی بھی کسی بھلائی (کی خبر) نہیں لاتا۔ وہ (خادم) اس کی زمینوں، اس کے مکانات اور اس کے اموال کو ہر وقت برباد کرتا رہتا ہے۔ |
| وأما الخادم المبارک والعبد | لیکن مبارک خادم اور متبرّک بندہ وہ ہوتا ہے |

المتبرک الذی یُرضی مولاہ ولا یترک نکتۃ من ھداہ ویسمع مرحباہ فھو الذی یجمع فی نفسہ ھذہ الثلاث سویًّا ولا یؤذی مولاہ بخیانۃ وخذل ولا یُطحطحہ بکسل أو جھل فیصیر عبدًا مرضیًّا. فھذہ ھی الأشراط الثلاثۃ للذین یسلکون سبل ربھم مسترشدین. وفی ﴿إِيَّاكَ نَعْبُدُ﴾ إشارۃٌ إلی الشرط الأول وإلی الشرط الثانی فی ﴿إِيَّاكَ نَسْتَعِينُ﴾ وإلی الثالث فی ﴿اِهْدِنَا الصِّرَاطَ﴾ فطوبٰی للذین جمعوا ھذہ الثلاث ورجعوا إلی ربھم کاملین وتأدّبوا مع ربھم بکل الأدب وسلکوا بکل شریطۃ غیر قاصرین. فأولئک الذین رضی اللّٰہ عنھم ورضوا عنہ ودخلوا حظیرۃ القدس آمنین. ولما کانت

جو اپنے مالک کو راضی رکھتا ہے اور اس کی ہدایت کے کسی نکتہ کو نظر انداز نہیں کرتا۔ مالک کی طرف سے خوش آمدید سنتا ہے تو یہی (ایسا شخص) ہے جو اپنی ذات میں ان تین (صفات) کو کامل طور پر جمع کرتا ہے اور اپنے آقا کو اپنی بد دیانتی اور بے انصافی سے دکھ نہیں دیتا اور نہ اُسے کاہلی یا جہالت سے برباد کرتا ہے اور وہ ایک پسندیدہ عبد بن جاتا ہے۔ پس یہی تین شرائط ہیں ان لوگوں کے لئے جو پورے طالب ہدایت ہو کر اپنے ربّ کے راستوں پر چلتے ہیں۔ اِیَّاکَ نَعْبُدُ میں پہلی شرط کی طرف اشارہ ہے اور دوسری شرط کی طرف اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ میں۔ اور تیسری شرط کی طرف اِھْدِنَا الصِّرَاطَ میں اشارہ ہے۔ پس مبارک ہیں وہ لوگ جو ان تینوں (صفات) کو اپنے اندر جمع کرلیں اور کامل ہو کر اپنے ربّ کی طرف لوٹیں۔ وہ اپنے ربّ کے ساتھ پورے ادب کا لحاظ رکھتے ہیں اور منازل سلوک ہر شرط کے مطابق بغیر کسی کوتاہی کے طے کرتے ہیں۔ پس یہی وہ لوگ ہیں جن سے خدا تعالیٰ راضی ہے اور وہ خدا تعالیٰ سے راضی ہیں۔ وہ بارگاہِ قدس میں امن کے ساتھ داخل ہو گئے ہیں۔ پس چونکہ یہ شرائط اس

﴿۱۰۶﴾

هــذه الشــرائــط أهــم الأمــور لِـلـذى قـصـد سبـل النور جعَلها الـلّـهُ الـحـكيم من أجزاء الدعاء ليتـدبـر السـالكُ كـالعـقـلاء وليستبين سبيل الخائنين.

وهــذا آخــر مــا أردنــا فـى هــذا الـكتــاب بـفـضـل ربّ الأربــاب والـحـمـد لـلّـه رب الـعـالـمـين. والسلام على سيّدنا ورسـولـنـا مـحمد خاتم النبيين. رَبِّ أَمْـطِرْ مـطـرَ السـوء عـلـى مـكذّبيه واجعلْنامن المنصورين. آمين۔



بـقـلـم احـقـر الـعباد من المريدين لـحـضـرت الـمسيح الـموعـود والـمهدى المسعود العبد المفتقر الى الـلّـه الاحـد غلام محمد الامرتسرى عفى عنه ۔



شخص کے لئے اہم امور میں سے تھے جو نُور کی راہوں کا قصد کرتا ہے اس لئے حکیم خدا نے ان (شرائط) کو دعا کے حصّے بنا دیا ہے۔تا ہر سالک عقلمندوں کی طرح غور وفکر کرے اور خیانت کرنے والوں کی راہ بھی پوری طرح واضح ہو جائے۔

اور یہ آخری بات ہے جس کا ہم نے رَبُّ الْاَرْبَاب کے فضل سے اس کتاب میں ارادہ کیا ہے اور تمام تعریفیں صرف اللہ کو زیبا ہیں جو رَبُّ العالمین ہے اور سلامتی ہو ہمارے سید و مولیٰ رسول (حضرت) محمد خاتم النبیّین پر۔ اے خدا! تو آنحضورؐ کے مکذّبوں پر بدترین عذاب کی بارش برسا اور ہمیں مظفر ومنصور لوگوں میں سے بنا۔آمین



احقر العباد غلام محمد امرتسری عفی عنہ جو حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود و مہدی مسعود کے مریدوں میں سے ہے نے اس تحریر کو قلم زن کیا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للّٰه رب العالمين الرحمن الرحيم مالک يوم الدّين. والصَّلاة والسلام علٰى سيّد وُلد آدم سيّد الرسل والأنبياء أصفى الأصفياء محمد خاتم النبيين وآله وأصحابه أجمعين.

أما بعد فيقول العبد الضعيف المُفتقر إلى اللّٰه القوى الأمين نورُالدّين عصمه اللّٰه من الآفات وأدخله فى زُمرة الآمنين وجعله كاسمه : نور الدين إنّى قد كنتُ لَهِجتُ مُذْ رأيتُ المفاسد من أهل الزمان وشاهدت تغيُّر الأديان أن أُرزَق رؤيةَ رجل يجدّد هذا الدّين ويرجم الشياطين. وكنت أرجو هذه المُنية لأن اللّٰه قد بشَّر المؤمنين فى كتاب مبين وقال وهو أصدق القائلين : وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ

﴿الف﴾

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام حمد اللہ ہی کے لئے ہے جو تمام جہانوں کا رب ہے۔ بے انتہا رحم کرنے والا بن مانگے دینے والا اور بار بار رحم کرنے والا ہے۔ جزا سزا کے دن کا مالک ہے۔ اور درود و سلام ہو سید ولد آدم نبیوں اور رسولوں کے سردار، تمام مخلصین میں سے بزرگ ترین محمد خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل اور آپ کے تمام صحابہ پر۔

اَما بعد! خدائے قوی و امین کا عاجز، محتاج بندہ نور الدین کہتا ہے اللہ اسے آفات سے بچائے اور امن پانے والوں کے گروہ میں داخل کرے اور اسے اپنے نام کی طرح نورالدین بنا دے۔ جب سے میں نے اہل زمانہ کے مفاسد دیکھے اور ادیان کا بگاڑ مشاہدہ کیا تو میں ایسی عظیم ہستی کے دیکھنے کا مشتاق تھا جو اس دین کی تجدید کرے اور شیطانوں کو سنگسار کرے اور میری یہ خواہش اس لئے تھی کہ اللہ نے اپنی کتاب مبین میں مومنوں کو بشارت دیتے ہوئے فرمایا اور وہ سب سچوں سے سچا ہے۔ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ

فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ إلى آخر ما قال رب العالمين. و كذا قال الذى ما ينطق عن الهوى إن هو إلا وحىٌ يوحَى وهو الصدوق الأمين صلّى اللّٰه عليه وسلم. إن اللّٰه يبعث فى هذه الأمة على رأس كل مائة سنة مَن يّجدّد لها دينها فكنتُ لِرحمتِهِ من المنتظرين. فقصدتُ لهذه البُغية بيتَ اللّٰه مهبطَ أنوار الحق و اليقين فكنتُ أجوبُ البرارى و أقطع الصحارى و أستقرى عبدًا من العباد الربّانيّين.

فتوسَّمتُ فى البقعة المباركة المكرّمة شيخى الشيخ السيد حسين المهاجر الورع، الزاهد، التقىّ وشيخى الشيخ محمد الخزرجى الأنصارى وفى طابة الطَيبة تشرفتُ بلقاء شيخى و سيدى ومولائى الشيخ عبد الغنى المجددى الأحمدى و كلهم كانوا

﴿۲ب﴾

فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ......الخ[1] اسی طرح اس ہستی نے فرمایا جو اپنی نفسانی خواہش سے کلام نہیں کرتی اور آپ کا ہر فرمان وحی پر ہی مبنی ہوتا ہے اور آپ صدوق اور امین ہیں صلی اللہ علیہ وسلم۔ یقیناً اللہ تعالیٰ ہر صدی کے سر پر اس امت میں ایسے شخص کو مبعوث کرے گا جو اس کے دین کی تجدید کرے گا اور میں اس کی اس رحمت کا منتظر تھا۔ اسی مقصد کے حصول کے لئے میں نے بیت اللہ جو حق اور یقین کے انوار کی جلوہ گاہ ہے کا قصد کیا۔ پس میں جنگلوں میں پھرتا رہا اور صحراؤں کو عبور کرتا رہا اور خدا کے ربّانی بندوں میں سے کسی عظیم الشان بندہ کی جستجو کرتا رہا۔

پس میں نے مبارک اور مکرم جگہ (مکہ مکرمہ) میں اپنے استاد محترم سید حسین مہاجر صاحب کو جو نیک، زاہد اور متقی تھے اور اپنے استاد محترم محمد الخزرجی الانصاری سے شرفِ نیاز حاصل کیا اور مدینہ طیّبہ میں اپنے استاد اور بزرگ محترم شیخ عبد الغنی المجددی الاحمدی سے ملاقات کا شرف حاصل کیا اور وہ سب میری دانست میں متقی

[1] تم میں سے جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے ان سے اللہ نے پختہ وعدہ کیا ہے کہ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا جیسا کہ اس نے ان سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا......الخ (النّور: ۵٦)

كما أظن من المتّقين جزاهم اللّٰه عنّی أحسن الجزاء آمين يا رب العالمين. وهؤلاء الشيوخ رحمهم اللّٰه كانوا على أعلى المراتب من التقوى والعلم ولكن لم يكونوا على أعداء الدين من القائمين ولا لشُبهاتهم مستأصلين بل فی الزوايا متعبدين وبمناجاة ربهم مُتخلّين.

وما رأيت فی العلماء مَن توجّه إلى دعوة النصارٰی والآرية والبراهمة والدهريّة والفلاسفة والمعتزلة وأمثالهم من الفِرق المضلّين. بل رأيتُ فی الهند ما ينيف على تسع مائة ألف من الطلبة رفضوا العلوم الدينية واختاروا عليها العلوم الإنكليزية والألسنة الأوربية واتخذوا بِطانةً من دون المؤمنين.

وأَزْيَد مِن ستين ألف ألف رسالة طُبعت فی مقابلة الإسلام والمسلمين. هٰذه المصيبة وعليها نسمع المشائخ وأتباعهم أنهم

تھے۔ اللہ تعالیٰ انہیں میری طرف سے بہترین جزا عطا فرمائے۔ آمین یا ربّ العالمین۔ اللہ ان تمام بزرگوں پر رحم فرمائے۔ وہ تقویٰ اور علم کے اعلیٰ مراتب پر فائز تھے لیکن دین اسلام کے دشمنوں سے نبرد آزمانہ تھے نہ ان کے شبہات کی بیخ کنی کرنے والے تھے بلکہ اپنے حجروں میں عبادت میں مشغول اور خلوت گاہوں میں اپنے رب سے راز و نیاز میں مگن تھے۔

میں نے علماء میں سے کوئی نہ دیکھا جو عیسائیوں، آریوں، برہمنوں، دھریوں، فلسفیوں، معتزلیوں اور ان جیسے دیگر گمراہ کرنے والے فرقوں کے پراپیگنڈہ کی طرف توجہ کرتا ہو بلکہ میں نے ہندوستان میں قریباً نو لاکھ طالب علم دیکھے جنہوں نے دینی علوم کو مسترد کیا اور ان کے بالمقابل انگریزی علوم اور یورپین زبانوں کو اختیار کر لیا اور مومنوں کو چھوڑ کر دوسروں کو دلی دوست بنا لیا۔

اور چھ کروڑ سے زائد رسالے اسلام اور مسلمانوں کی مخالفت میں شائع کئے گئے۔ ایک طرف یہ مصیبت تھی اور اس پر مستزاد یہ کہ ہم مشائخ اور ان کے پیروکاروں سے سنتے تھے کہ

يـقـولون إن الدعوة والمناظرات خـلاف دَيْـدَنِ أهـل الـكـمـال و أصـحـاب اليـقين. وعُلماؤنا إلا مـن شـاء اللّٰه ما يعلمون ما يفعل بالدّين وأهل الدّين. والمتكلمون مـنتهـى تـدقيقاتهم مسألة إمكان كـذب البـارئ (نـعوذ بـاللّٰـه) و امتـناعه لا لتبكيت الكافرين وردّ مكائد المعاندين. ومع هذه الشكوى فـنشـكـر مسـاعى الشيخ الأجلّ وأستـاذى الأكـمـل رحمة اللّٰـه الهـندى المكّى والدكتور وزيرخان رحـمهما اللّٰه تعالى والسيد الإمام أبـى الـمنصور الدهلوى والزكى الفطِن السيد محمد على الكانفورى والسيـد الـلبيـب مـصنّف تنـزيه القرآن وأمثالهم سلّمهم اللّٰه فشكر اللّٰه سعيهم وهو خير الشاكرين.

﴿ج۳﴾

لكن جهادهم مع شعبة واحدة مـن مـخـالـفى الإسلام ثم ما كان بالآيات السماوية والبشارات الإلهية.

وكـنـتُ حـريـصًـا على رؤية

وہ کہتے ہیں کہ تبلیغ اور مناظرہ اہل کمال اور اصحابِ یقین کے طریق کے برخلاف ہے اور ہمارے علماء کو، اِلَّا مَـاشَـآءَ اللّٰـہ اس بات سے کوئی سروکار نہیں تھا کہ دین اور اہل دین پر کیا بیت رہی ہے۔ اور متکلّمین کی تحقیقات کا منتہیٰ (نعوذ باللہ) باری تعالیٰ کے جھوٹ بول سکنے یا نہ بول سکنے کا مسئلہ تھا نہ کہ کافروں کا منہ بند کرنا اور معاندین کی سازشوں کا رد کرنا۔ یہ شکوہ اپنی جگہ ہم شیخ اجـلّ اپنے استادِ کامل رحمت اللہ ہندی مکّی اور ڈاکٹر وزیر خان صاحب، اللہ تعالیٰ ان دونوں پر رحم فرمائے اور امام سید ابوالمنصور دہلوی اور پاکباز ذہین فطین سید محمد علی کانپوری اور دانش مند مصنف☆ تـنـزیـہ القرآن اور ان جیسے دیگر کی مساعی کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اللہ ان پر سلامتی فرمائے۔ اللہ ان کی مساعی کی قدردانی فرمائے اور وہ بہترین قدردان ہے۔

لیکن ان کا مخالفینِ اسلام سے جہاد صرف ایک پہلو سے تھا اور ان کے ساتھ آسمانی نشانات اور الٰہی بشارات نہ تھیں۔

میں تو ایک ایسے شخص کے دیدار کا حریص تھا

☆ تنزیہ القرآن کے مصنف مکرم مولوی محمد بشیر صاحب سہسوانی تھے۔ (ناشر)

رَجُلٍ أیُ رَجُلٍ واحدٍ من أفراد الدهر قائمٍ فی المضمار لتأیید الدین وإفحام المخاصمین. فرجعتُ إلی الوطن وأنا کالهائم الوَلَهان أَخبِطُ ورقَ نهاری بعصا تَسْیاری ومن المتعطشین الطالبین. فبینما أنتظر النداء من الصادقین.

إذ جاء تنی بشارة من جناب السید الأجَلِّ والعالِم الحبر الأبلِّ مجدّد المائة ومهدی الزمان ومسیح الدوران **مؤلّف البراهین** . فجئتُه لأنظر حقیقة الحال فتفرّستُ أنه هو الموعود الحَکَم العَدْل وأنه الذی انتدبَه اللّٰه لتجدید الدّین فقال **لَبَّیْکَ یا إلٰـهَ الْعَالمین**. فسجدتُ للّٰه شکرًا علی هذه المِنّة العظیمة. لک الحمد والشکر والنعمة یا أرحم الراحمین. ثم اخترتُ محبّتَه واستحسنتُ بیعته حتی غمرتْنی رأفتُه وغشِیتنی مودّته وصِرتُ

جو زمانے کے افراد میں سے منفرد اور یکتا ہو اور دین کی تائید اور مخالفین کا منہ بند کرنے کے لئے میدان میں کھڑا ہو۔ پس میں وطن واپس لوٹ آیا۔ میں سرگردان اور حیران وششدر تھا اور دن رات سفر کرتا تھا اور تشنہ لبوں کی طرح (روحانی پانی کا) طالب رہا اور اسی اثناء میں صادقوں میں سے ایک منادی کا منتظر رہا۔

کہ مجھے جناب جلیل القدر عالم متبحر، مجدّدِ صدی، مہدیٔ زمان، مسیحِ دَوران مؤلف براہین احمدیہ کی بشارت ملی۔ پس میں حقیقتِ حال جاننے کے لئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے اپنی فراست سے جان لیا کہ آپ ہی مسیح موعود اور حَکَم و عَدل ہیں اور یہ کہ آپ ہی وہ ہستی ہیں جس کو اللہ نے تجدید دین کے لئے مقرر فرمایا ہے اور آپ نے اس پر **لَبَّیکَ یَا اِلٰہَ العَالَمِین** (اے جہانوں کے معبود میں حاضر ہوں) کہا۔ پس میں اس عظیم احسان پر اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے سجدہ ریز ہو گیا۔ اے ارحم الراحمین خدا! سب حمد اور شکر اور احسان تیرا ہی ہے۔ پھر میں نے آپ کی محبت کو اپنا لیا اور آپ کی بیعت کرنا عمدہ جانا حتی کہ آپ کی مہربانی اور شفقت نے مجھے ڈھانپ لیا اور آپ کی محبت میرے دل میں گھر کر گئی اور میں آپ کی محبت میں دیوانہ ہو گیا پس میں نے

فی حبه من المشغوفین. فآثرتُه علی طارفی وتالِدی بل علی نفسی وأهلی و والدی وأعزّتی الأقربین. أصبی قلبی علمُه وعرفانه فشكرًا لمن أتاح لی لُقیانه. ومِن سعادة جَدّی أنی آثرتُه علی العالمین فشمّرتُ فی خدمته تشمیرَ من لا یألو فی میدانٍ من المیادین فالحَمُد للّٰه الذی أحسن إلیَّ وهو خیر المحسنین.

اپنے خود کمائے ہوئے اور موروثی مال بلکہ اپنی جان، اپنے اہل و عیال، اپنے والد اور اپنے اعزاء واقارب پر آپ کو ترجیح دی۔ آپ کے علم اور عرفان نے میرے دل کو موہ لیا۔ میں اس ہستی کا شکر گزار ہوں جس نے آپ سے ملاقات کا مجھے موقعہ فراہم کیا اور میری خوش بختی ہے کہ میں نے آپؑ کو تمام جہانوں پر فضیلت دی اور میں آپ کی خدمت میں اس شخص کی طرح مستعد ہو گیا جو خدمت کے میدانوں میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کرتا۔ پس سب تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے مجھ پر احسان فرمایا اور وہ سب محسنوں سے بڑھ کر احسان کرنے والا ہے۔

فَوَاللّٰهِ مُذْ لَاقَیتُه زادنی الهُدی وعرفتُ مِن تفهیمِ أحمَدَ أحمَدَا

پس اللہ کی قسم جب سے مجھے آپؑ سے شرف ملاقات حاصل ہوا ہے مجھے آپؑ نے ہدایت میں بڑھایا ہے اور میں نے اِس احمد کے فہم دلانے سے احمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پہچانا ہے۔

وکَم مِن عویصٍ مشکلٍ غیرِ واضحٍ أنارَ علیَّ فصرتُ منه مُسهِّدا

﴿ دٔ ﴾

کتنے ہی الجھے ہوئے، مشکل اور مبہم امور تھے جو آپ نے مجھ پر روشن فرمائے جس سے میں بِینا ہو گیا۔

وما إنْ رأینا مثلَه بطلا بدا وما إنْ رأینا مثله قاتِلَ العِدا

ہم نے نہیں دیکھا کہ آپ جیسا بطل جلیل کبھی ظاہر ہوا ہو اور نہ ہی ہم نے آپ جیسا کوئی دشمنوں کو نابود کرنے والا دیکھا۔

وأكـفَـرَه قـومٌ جَهـول وظـالِمٌ وكـذّبـه مَن كـان فَـظًّـا ومُلحِدا

اور انتہائی جاہل، ظالم قوم نے آپ کی تکفیر کی اور ہر سخت بدخلق اور ملحد شخص نے آپ کی تکذیب کی۔

وهذا على الإسلام إحدى المصائبِ يُـكـفَّـرُ مَـن جـاء الـنبـيَّ مُـؤيِّـدا

اسلام پر نازل ہونے والی مصیبتوں میں سے ایک مصیبت یہ ہے کہ جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مؤید بن کر آیا ہے اسے کافر قرار دیا گیا ہے۔

أَفِـي الْـقَـوْمِ تُـمْدَح يا مُكفِّرَ صادِقٍ ألا إنّ أهـل الـحـق سـمَّـوک مُفْندا

اے صادق کی تکفیر کرنے والے! کیا قوم میں تیری تعریف کی جائے گی۔ غور سے سن! اہل حق نے تیرا نام پاگل رکھا ہے۔

نَبـذْتَ هُـدَى العرفان جَهْـلًا وبعدَه أخذتَ طريقًا قد دعاک إلى الرَّدى

تو نے جہالت کی وجہ سے عرفان کی ہدایت کو پھینک دیا ہے اور اس کے بعد تو نے ایسا طریق اختیار کر لیا ہے جو یقیناً تجھے ہلاکت کی طرف بلا رہا ہے۔

وإن كنتَ تسعى اليومَ فى الأرض مفسِدًا فتُـحـرَق فـى يـوم النشور مُـزوّدا

اور اگرچہ آج تو زمین میں مفسد بن کر دوڑتا پھرتا ہے مگر حشر نشر کے دن تو اچھی طرح آگ میں جلایا جائے گا۔

ولـو قَبْلَ إكـفـارٍ تـفكّـرتَ سـاعةً لَـعَـمْـرى هُـديـتُ ومـا أبيتَ تبدُّدا

اور اگر تکفیر کرنے سے پہلے لحہ بھر بھی غور کر لیتا تو میری عمر کی قسم! تو ضرور ہدایت پا جاتا اور پراگندہ خیالی کے سبب انکار نہ کرتا۔

قَـصَدتَ لتُرضى القومَ مِن سُوْءِ نِيَّةٍ وكـان رِضَـى البـارى أتمَّ و أَوْكَدَا

تو نے بدنیتی سے لوگوں کو راضی کرنے کا قصد کیا حالانکہ رضاءِ باری تعالیٰ سب سے کامل اور یقینی ہے۔

وما فی یدیک لَتُبْعِدَنَّ مـقرَّبًا إلٰه البـرایا قد دناہ و أحمدا

تیرے پاس ہے کیا کہ تو ایک مقرب کو (بارگاہِ ایزدی سے) دور قرار دے، جبکہ مخلوق کا معبود خود اس شخص کے قریب ہوا ہے اور اس کی تعریف فرمائی ہے۔

وقـد کنتَ تقبَل صـدقَه وکتبتَه فمِثلُک کُفرًا ما رأینا ضَفَنْدَدا

حالانکہ قبل ازیں تو اس کی سچائی کو قبول کر چکا ہے اور اسے تحریر کو چکا ہے۔ پس تیرے جیسا انکار کرنے والا احمق ہم نے نہیں دیکھا۔

ألا إنـه قد فاق صـدقًا خـواصَّکم و دافًا رؤوسَ الـصـائلین و أَرْجَدا

راستبازی میں وہ تمہارے خواص پر بھی سبقت لے گیا ہے اور اس نے حملہ کرنے والوں کا سر پھوڑا اور ان پر لرزہ طاری کر دیا۔

أَتُکفِرُ یا غُولَ البراری مثیلَه أَتـلعَنُ مقبولا یـحبّ مـحمّدًا

اے غولِ بیابانی! کیا تو اس کے مثیل کی تکفیر کرتا ہے اور اس مقبول پر لعنت کرتا ہے جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا عاشق ہے۔

وتـعسًـا لکم یا زُمْرَ شیخٍ مزوّرٍ هـلـکتـم وأرداکم وعـفّـا وأفسَدا

اے دھوکہ باز شیخ کے گروہ! تمہارا ستیاناس۔ تم مارے گئے اور اس (شیخ) نے تمہیں برباد کر دیا، مٹا دیا اور بگاڑ دیا۔

لـه کُتُـبٌ اَلسَّبُ وَالشّتم حَشْـوُها شریرٌ ویستقری الشرور تـعمُّدا

اس (شیخ) کی کتابیں سبّ وشتم سے پُر ہیں۔ وہ خود شریر ہے اور عمداً شر کی تلاش میں رہتا ہے۔

أضـلَّ کثیرًا مِن ضلالات وَهْـمه وبـاعدَ مِن حق مبین وأبـعَدا

اس نے اپنے گمراہ افکار سے بہتوں کو گمراہ کر دیا۔ وہ خود بھی حق مبین سے دور ہوا اور دوسروں کو بھی دور کر دیا۔

وما إنْ أرى فيه الفضيلةَ خاصةً نعَمْ في طريق المفسدين تَفرَّدا

میں نے اس میں بطور خاص کوئی فضیلت نہیں دیکھی۔ ہاں۔ وہ مفسدوں کی راہ میں منفرد ہے۔

يُشيع رسالاتٍ لِبَغْيِ ثَرايد ولِيجلِبَ الحُمْقى إليها ويُرفِدا

لذیذ کھانوں کی تلاش میں رسائل شائع کرتا ہے تا کہ احمقوں کو ان (رسائل) کی طرف کھینچ لائے اور انعامات حاصل کر لے۔

وما كان لي بغضٌ به وعداوةٌ وفي اللّٰه عادَيناه إذ ذمَّ أحمَدا

مجھے اس سے کوئی بغض وعداوت نہیں۔ جب اس نے احمد علیہ السلام کی مذمت کی تو ہم نے اللہ کی خاطر ہی اس سے دشمنی کی۔

فخُذْ يا إلٰهي رَأْسَ كلّ معاند كأَخْذِك مَن عادى وليًّا وشدّدا ﴿ ۵ ﴾

اے میرے معبود! ہر دشمن کو سر سے پکڑ لے جس طرح تو اسے پکڑتا ہے جو ولیوں سے دشمنی کرتا اور اس میں شدت اختیار کرتا ہے۔

لتكون آيات لكلّ مكذّب حريصٍ على سبٍّ مُباهي تحسُّدا

تا کہ ہر اس شخص کے لئے (عبرت کے) نشانات ہوں جو حسد کی وجہ سے تکذیب کرنے والا، سبّ وشتم کا حریص اور شیخی بگھارنے والا ہے۔

ويا طالبَ العرفان خُذْ ذيلَ نوره ودَعْ كلَّ ذي قول بقول المهتدى

اے عرفان کے طالب! اس کے نور کا دامن تھام لے اور مہدی کے قول کی خاطر ہر دوسرے بات کرنے والے کو چھوڑ دے۔

وفي الدين أسرارٌ وسبلٌ خفيّة يلاحظها بصرٌ يلاقى إثْمَدا

دین میں ایسے کئی بھید اور مخفی راہیں ہیں جنہیں صرف وہ آنکھ دیکھ سکتی ہے جس نے (بصیرت کا) سُرمہ لگایا ہو۔

وآخر دعوانا أن الحمد کله لِرَبٍّ رحیم بعث فینا مجدّدا

ہماری آخری پکار یہی ہے کہ تمام تعریف اُس ربّ رحیم کے لئے ہے جس نے ہم میں مجدّد مبعوث فرمایا۔

قد تمت هذه القصائد وقد أحببنا أن نلحقها ببعض قصائد بليغة فصيحة من كلام الأديب المفلِق **السيّد محمد سعيد الشامی الطرابلسی** سلّمه الله تعالى قد نظمها ومدَح بها سيّدَنا ومرشدَنا المشارَ إليه فيها وهجا الفرقةَ النصرانية ومن خالَفه.

یہ قصائد یہاں مکمل ہوئے اور ہم نے پسند کیا کہ یہاں ماہر ادیب جناب محمد سعید الشامی الطرابلسی سَلّمَهُ اللّٰه تعالیٰ کے کلام میں سے بعض فصیح و بلیغ قصائد شامل کریں جنہیں انہوں نے سیدنا و مرشدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ و السلام کی مدح میں نظم کیا ہے اور آپ علیہ السلام کے مخالفین اور مسیحی فرقہ کی ہجو کی ہے۔

خضَعتْ لِرفعةِ مجدِک العظماءُ وأتتْک تسحَب ذیلَها العَلیاءُ

بڑے بڑے تیری رفعت شان کے آگے سر تسلیم خم کرتے ہیں اور عالی مرتبت لوگ تیری پیشوائی کے لئے دامن گھسیٹتے ہوئے آتے ہیں۔

ورنَتْ إلیک مع الوقار وسلّمتْ وتفاخرتْ بمدیحک الشعراءُ

شعراء سلام کرتے ہیں اور تیری طرف وقار سے دیکھتے ہوئے فخریہ تیری مدح بیان کرتے ہیں۔

ولک الأمان من الزمان وما علٰی مَنْ لاذَ فیک من الزمان عَناءُ

آپ کو گردش زمانہ سے امان حاصل ہے اور جو آپ کی پناہ میں آ جائے اس پر زمانے کی کوئی سختی نہیں۔

قد حُزْتَ فضلًا مِن إلٰهک فوق ما قد حازَه مِن قبلک الآباءُ

آپ سے قبل آپ کے آباء نے جو مراتب حاصل کئے۔ آپ نے خدا کی طرف سے ان سے بڑھ کر فضیلت پائی ہے۔

وحوَیتَ علمًا لیس فیہ مشارِکٌ لک فی الأنام ولِلإلٰہ عطاءُ

آپ کو وہ علم حاصل ہے جس میں ساری مخلوق میں سے کوئی دوسرا آپ کا شریک نہیں اور یہ ساری عطاء خدا تعالیٰ کی ہے۔

یا مَن إذا نزَل الوفودُ ببابہ أغناھُمُ عمّا إلیہ جاء وا

اے وہ ہستی کہ جب آپ کے در پر وفود آتے ہیں تو آپ انہیں حاجت براری کر کے انہیں ان سے غنی کر دیتے ہیں۔

أنت الذی وعَد الرسولُ وحبَّذا وعدٌ بہ قد صحّت الأنباءُ

آپ ہی وہ وجود ہیں جس کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وعدہ فرمادیا تھا اور اس موعود کے کیا ہی کہنے جس کے متعلق دی گئیں تمام خبریں صحیح ثابت ہوئیں۔

أنت الذی إنْ حلَّ جَدْبٌ فی الملا ودعوتَ ربَّک حَلَّہ الإرواءُ

آپ ہی وہ ذات ہیں کہ جب مخلوق پر قحط وارد ہو۔ اور آپ اپنے رب سے دعا کریں تو اس پر سیراب کرنے والی بارش نازل ہوتی ہے۔

طُوبٰی لعبدٍ قد رضٰی بک ملجاً إذ لا یخیب و راحتاہ مَلاءُ

وہ بندہ کتنا خوش قسمت ہے جو آپ کی پناہ پر راضی ہو جائے کیونکہ وہ نامراد نہیں رہتا اور مالا مال ہو جاتا ہے۔

طوبٰی لقومٍ أنت بیضۃُ مُلکھم وکذا العصر أنت فیہ ذُکاءُ

بابرکت ہے وہ قوم جن کے وطن کا تو سرتاج ہے اور خوشا نصیب وہ زمانہ جس کا تو سورج ہے۔

طوبٰی لدارٍ أنت فیھا قاطنٌ فلقد بدَتْ فی سَوْحھا الزَّھْراءُ ﴿ ۹ ﴾

مبارک ہے وہ گھر جس کا تو مکین ہے پس اس کے آنگن میں پھول کھل اُٹھے ہیں۔

یا أیّھا الحبْرُ الأجلّ ومَن بہ یرجی المراد وتُکشَف الضّرّاءُ

اے فاضل اَجَلّ! اور وہ ہستی جس کے طفیل امیدیں برآتی ہیں اور تکالیف چھٹ جاتی ہیں۔

إِنّــی لأرغــب أن أری لک سیــدی وجهًــا عــلیــه من الــجــمــال رِداءُ
اے میرے آقا! میں آپ کا وہ حسین وجمیل چہرہ دیکھنا چاہتا ہوں جو پیکرِ جمال ہے۔

یـا واحدًا فـی ذاتـه وصـفـاتـه قد حـقّـقـتْ بـوجـودک الأشـیـاءُ
اے اپنی ذات وصفات میں واحد ویگانہ ہستی تیرے وجود سے چیزیں متحقق ہوتی ہیں۔

وبک استـقـامت لـلعلا أرکـانُـه وتـزیّـنتْ بـمـقـامک الـجَـوْزاءُ
آپ کے طفیل شرف کے ستون قائم ہیں اور آپ کے شرف سے ہی جوزاء ستارے کو زینت ملی ہے۔

أَیَّـدْتَ دیـنَ الـحـق یـا عَلَمَ الهدٰی وأَبَـنْـتَ طـرقًـا طَـمَّـهـا الـجـهلاءُ
اے ہدایت کے مینار! تو نے دینِ حق کی تائید کی اور ان راستوں کو روشن کر دیا جن پر تاریکی چھائی ہوئی تھی۔

ورفـعــتَ لـلإسـلام حصنًـا بـاذخًـا تـفـنـی الـدّهورُ ومـا یـلیه فـناءُ
تو نے اسلام کے لئے وہ بلند وبالا قلعہ تعمیر کیا کہ زمانے پر زمانہ بیت جائے گا مگر فنا اس کے قریب بھی نہیں پھٹکے گی۔

ونـکَأْتَ أهلَ الشِّرک حتی أصبحوا فـی غیّـهـم قـد مَسَّهـم إقـواءُ
آپ نے مشرکین پر وہ چرکے لگائے کہ وہ اپنی گمراہی میں بے بس ہو کر رہ گئے۔

وسلَلْتَ سیـفًـا لـلشـریعة بیـنهم لـمّـا رأوه أَکَبَّهـم أعبـاءُ
آپ نے شریعت کی تلوار ان کے درمیان بے نیام کی جب انہوں نے اسے دیکھا تو اس کی چمک نے انہیں اوندھے منہ گرا دیا۔

مـا زلـتَ تـضـرب فیهـمِ حتی انثَنوا مِـن وَقْـعِـه فـکـأنهـم أهباءُ
تو ان میں لگاتار تلوار چلاتا رہا یہاں تک کہ وہ اس کی پے دَر پے ضربوں سے ذرّہ ذرّہ ہو گئے۔

جاؤوا لینتصروا علیک وما دَرَوا أن الإلٰہَ علیک منہ لِواءُ

وہ آئے تا کہ تجھ پر غالب ہوں لیکن یہ نہیں جانتے تھے کہ خدا تعالیٰ ان سے حفاظت کے لئے تیری سپر ہے۔

صالُوا ورامُوا أن یفوزوا بالذی قصَدوا إلیہ فصَدَّھم إعیاءُ

انہوں نے حملہ کیا اور ارادہ کیا کہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائیں مگر بےبسی نے انہیں روک دیا۔

وتفرّقتْ أحزابھم لما رأوا أسدًا ھَصُورًا کَفُّہ عَضْباءُ

جب انہوں نے خونخوار شیر کو دیکھا جس کے پنجے تیغِ بُرّاں کی طرح ہیں تو اُن کے گروہ تتر بتر ہو گئے۔

ما ضَرَّھم لو آمنوا إذ جئتَھم بل کذّبوک فخابت الآراءُ

اگر وہ اس وقت ایمان لے آتے جب تو اُن کے پاس آیا تھا تو اُن کا کیا بگڑتا تھا بلکہ انہوں نے تیری تکذیب کی۔ پس ان کی تمام آراء نامراد رہیں۔

ھیھاتَ أن یصِلوا إلی ما أمّلوا حتی تَلینَ وتُنبِتَ الصَّمّاءُ

ان کا اپنی امیدوں کو حاصل کرنا ایسا ہی بعید از قیاس ہے جیسا کہ ایک ٹھوس چٹان کا نرم ہو کر روئیدگی اُگانا۔

بئسَ الذی قصدوا إلیہ من الردی وتنزّلتْ بقلوبھم بَأْساءُ

کیا ہی بُری ہے وہ ہلاکت جس کا وہ قصد کر بیٹھے ہیں اور اُن کے دلوں پر پَے در پَے مصیبتیں ٹوٹ رہی ہیں۔

ضلّوا وقالوا إنّ عیسٰی لم یَمُتْ بل فی السماء وأین منہ سماءُ

وہ گمراہ ہو گئے اور کہتے رہے کہ عیسٰی فوت نہیں ہوا بلکہ آسمان میں ہے۔ مگر کجا عیسٰی اور کجا آسمان (پر جانا)۔

قد مات عيسٰى مثلَ موتةِ أُمِّه والموتُ حقٌّ ليس فيه خفاءُ

حضرت عیسیٰؑ اپنی والدہ کے فوت ہونے کی مانند فوت ہو گئے اور موت برحق ہے، کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں۔

مَن كان ينكر ذا فليس بمؤمن فيما أرى والربُّ منه بَراءُ

جو شخص اس بات کا انکار کرے تو وہ میری دانست میں مومن نہیں اور اللہ اس غلط عقیدہ سے بَری ہے۔

﴿زٓ﴾ إنْ كان عيسٰى يأتيَنَّ بُعيدَ ما ذاقَ الحِمامَ فهٰكذا القدماءُ

اگر عیسیٰؑ نے موت کا مزہ چکھنے کے کچھ عرصہ بعد ضرور واپس آنا ہے تو ضرور تمام سابقہ لوگوں کو بھی اسی طرح واپس آنا چاہیے۔

لا مرحبًا بهم ولا أهلا ولا سهلا وَلَا حَمَلَتْهُمُ الغَبْرَآءُ

انہیں کوئی اَهْلًا وَّ سَهْلًا وَّ مَرْحَبًا کہنے والا نہیں اور نہ زمین نے ان کا بوجھ اٹھایا ہے۔

كَلّا ولا برِحتْ صباحًا مع مسا مَرَّ الدهورِ تجُذُّهم حَصْباءُ

ہرگز نہیں۔ زمین ایسی ہی رہے گی اور صبح، شام کے ساتھ زمانے بیتتے رہیں گے اور زمین انہیں ریزہ ریزہ کرتی رہے گی۔

قوم كأنهم الذياب إذا عوَتْ فاستحوذتْها أَكْلُبٌ ورُعاءُ

وہ لوگ ایسے بھیڑیوں کی طرح ہیں جو چرواہوں اور ان کے (محافظ) کتوں کے غالب آ جانے پر چلّاتے ہیں۔

لا يقرَبون من الحلال وعندهم إن الحلال طريقة شَنْعاءُ

وہ حلال کے قریب بھی نہیں پھٹکتے اور حلال ان کے نزدیک نہایت قبیح راستہ ہے۔

وإلى الحرام شواخصٌ أبصارهم إن الحرام لمن يرُمْه غذاءُ

وہ حرام کی طرف آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتے ہیں۔ یقیناً جو شخص حرام کا قصد کرے تو حرام ہی اُس کی غذا ہے۔

يَـا أَيُّهـا البحر الذى ما مِثلُـه بـحرٌ وما لـجميله إحـصاءُ

اے (معرفت کے ) سمندر ! جس جیسا نہ کوئی اور سمندر ہے اور نہ اس کی خوبیوں کی کوئی حد بست ہے۔

بَلْ أَيُّهَا الغَيْثُ الذى أنواؤه فَعَلَتْ بما لا تفعل الأنواءُ

ہاں اے وہ رحمت کی بارش ! جس کی عطا نے وہ کام کیا جو نزولِ بارش کی طرف منسوب ستارے نہیں کر سکے۔

حيّاک ربّی کلّما هبّتْ صبا نَجْدٍ وما قد غنّتِ الوَرْقاءُ

جب جب نجد کی بادِ صبا چلے اور قمریاں گیت گائیں تو میرے رب کا تجھے سلام پہنچے۔

أو ما تَرنَّمَ فی مدیحک مُنشِدٌ خضعَتْ لرفعةِ مجدک العظماءُ

یا جب کوئی تیری مدح میں نغمہ سرا ہوگا تو بڑے بڑے تیری رفعتِ شان کے آگے سرِ تسلیم خم کریں گے۔

**السيّد محمد سعيد الشامی**

================

# وله رحمه اللّٰه تعالىٰ

*محترم محمد سعید شامی رحمہ اللہ کا ایک اور قصیدہ*

حمدٌ غزیرٌ صادقُ الإذعانِ لِلّٰهِ ربٍّ دائمِ الغفرانِ

اللہ، ہمیشہ مغفرت کرنے والے ربّ کے لئے بے پناہ حمد اور سچی تابعداری ہے۔

فردٌ كثيرُ العفو والإحسانِ مُنْشِی الأنامِ ومُنْزِل الفرقانِ

وہ اَحَد ہے۔ بہت عفو و احسان کرنے والا، مخلوق کو پیدا کرنے والا اور فرقانِ حمید کو نازل کرنے والا ہے۔

إذ قد أُبِيرتْ دولةُ الصلبانِ مِن وَقْعِ شهمٍ حاذِقِ الطعانِ
ماہر نشانہ لگانے والے بطلِ جلیل کے وار سے صلیبیوں کی حکومت تباہ ہوگئی ۔

فی الحرب إذ يعدو بحدِّ سِنانِ مُحْیِ المَنونِ ومُوقِدُ النيرانِ
جب وہ (بطلِ جلیل) جنگ میں نیزہ کی اَنّی کے ساتھ حملہ کرتا ہے تو وہ حشر نشر بپا کرنے والا اور آتشِ حَرب بھڑکانے والا ہوتا ہے ۔

﴿ح٨﴾ كَالليث صادَفَ رَغْلةَ الضِّبْعانِ فی یومِ مخمصةٍ علی أَسوانِ
اُس شیر کی مانند جسے بھوک والے دن چٹان پر لگڑ بگڑ کے بچے مل گئے ہوں ۔

أسدٌ هِزَبْرٌ ثابِتُ الجَنانِ لم یکترثْ بکثرة الفرسانِ
مضبوط دل زبردست شیر کی طرح جسے شہسواروں کی کثرت کی کوئی پروا نہیں ۔

بَتَلَ الشکوکَ بقاطِعِ البرهانِ ودلائلٍ قرّتْ بها العینانِ
آپ نے شکوک وشبہات کو برہان کی تیز تلوار سے اور ایسے دلائل سے جن سے آنکھیں ٹھنڈی ہو جاتی ہیں کاٹ کے رکھ دیا ہے ۔

حَبْرٌ أَمَدَّ موائدَ العرفانِ وأَسَحَّ أَبْحُرَها علی الظمآنِ
آپ وہ عالمِ اَجلّ ہیں جنہوں نے عرفان کے دسترخوان بچھائے اور پیاسوں پر معرفت کے سمندر بہا دیئے ۔

ردَع الخصومَ بقدرة المنّانِ یَدْعون ویلا نُكَّسَ الأذقانِ
آپ نے خدائے منّان کی قدرت کے طفیل دشمن کا منہ موڑ دیا ۔ وہ (دشمن) اوندھے منہ پڑے ہلاکت کو پکار رہے ہیں ۔

یا أیّها المولی العظیمُ الشانِ هیهاتَ عینی أن تری لک ثانِ
اے عظیم الشان آقا! میری آنکھ سے یہ بعید ہے کہ تجھ سا کوئی اور دیکھے ۔

إذ كنتَ عَلَمًا فخرَ كلّ زمانِ ولقد تناقَلَ فضلَك الثَّقَلانِ

کیونکہ تو ہر زمانے کا فخر اور روشنی کا مینار ہے اور جن وانس تیرے ہی فضل سے حصہ لیتے چلے جا رہے ہیں۔

فانعَمْ ودُمْ بالعز والأمانِ ما هَزَّ ريحٌ مُيَّدَ الأغصانِ

تو خوش باش اور سدا عزت وامان کے ساتھ رہے۔ جب تک کہ بادِ صبا شاخوں کو ہلاتی رہے۔

---

## ولَهُ رحمه اللّٰه تعالى متغزلًا وممتدحًا لجناب المشار إليهؒ

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی مدح اور تعریف میں آپ رحمہ اللہ کا ایک اور قصیدہ

ألا لا أرى مَن أحبّ بعيني وعدوّى أراه بكرةً وأصيلا

میں اپنے محبوب کو آنکھ سے نہیں دیکھ رہا جبکہ اپنے دشمن کو میں صبح وشام دیکھتا ہوں۔

يا لقومي ويا لصَحْبي الْحَقُوني وأدرِكوني فقد غدَوتُ قتيلا

اے میری قوم اور اے میرے ساتھیو! مجھے آملو اور میرے ساتھ شامل ہو جاؤ میں تو قتیلِ عشق ہو گیا۔

مِن لِحاظٍ راشقاتٍ بقلبي أسهمًا عنه لا ترى تحويلا

ایسی نگاہوں سے جو میرے دل میں تیروں کی طرح کھب چکی ہیں اور وہ تیرِ نگاہ میرے دل سے الگ ہونا نہیں چاہتے۔

وخدودٍ أينعَ الشقيقُ عليها ورُضابٍ مِزاجُه زنجبيلا

ایسے رُخسار سے جن پر گُلِ لالہ کھلے ہوتے ہیں اور ایسے لعابِ دَہن سے جس میں زنجبیل کی آمیزش ہے۔

ظَبْيةُ مِن قاديان سَبَتْنى إذْ رَنَتْ رَنْوةً و طرفًا كحيلا
قادیان کے غزال نے مجھے اپنا اسیر کرلیا جب اس نے محبت بھری نگاہ اور سُرمئی آنکھ سے (مجھے) دیکھا۔

حبَّذا قَدُّها إذا يتثنى كتثنّى الغصونِ ذُلّلتْ تذليلا
اس کی قامت کے کیا کہنے جب وہ پھلوں سے لدی شاخوں کے جھکنے کی طرح جھکتی ہے۔

ما الشمس عندی ولا البدر فاعلَمْ فی حُلاها أرى لها تمثيلا
سورج اور چودھویں کے چاند کو میں اُس کی خوبصورتی میں اس کا مثیل نہیں پاتا۔

كلا ولستُ فی الجَنان براضٍ بسواها إن أراها بديلا
بلا شبہ میں جنتوں میں اس محبوب کے سوا کسی اور متبادل پر راضی نہیں۔

ولقد أرانی بعد ما كنتُ ليثًا مُصْمَئِلًّا عَمْثَهِلًّا خَنْشَلِيلًا
کبھی میں خود کو ایک مضبوط بہادر اور طاقتور شیر پاتا تھا۔

يَرْهَبُ الأَحمَسُ المدجَّج صوتی وبعينی يرى العزيزَ ذليلا
اور اسلحہ سے لیس بہادر کو میری آواز خوفزدہ کر دیتی تھی اور میری آنکھوں میں غالب بھی مغلوب نظر آتا تھا۔

تَسْحَبُ النَّمْلَةُ يا فدَيتُک جِسمی وَابنُ آوى يدعو علىَّ العويلا ﴿ط﴾
لیکن اے میرے محبوب میں تیرے قربان جاؤں۔ اب (میں عشق میں اس قدر لاغر ہوگیا ہوں کہ) چیونٹی میرا جسم گھسیٹتی پھرتی ہے اور گیدڑ بھی مجھ پر بھونکتا ہے۔

غيرَ أنى وَإنْ جُنِنْتُ غَرَامًا فِیْ هَوَاهَا لَأَصْبِرَنَّ جَمِيلًا
اُس محبوب کے عشق میں اگر چہ میں دیوانہ ہوگیا لیکن میں صبر جمیل ہی کروں گا۔

فعسى الهُمام الذى إليه المطايا قد تخطّتْ تَلا ئعًا وسهولا

امید ہے کہ وہ امام ہمام جس کی طرف سواریاں ٹیلوں اور میدانوں کو پھلانگتی ہوئی آ رہی ہیں۔

خيرُ عبدٍ يراه أشرفُ قوم مَن لعيسى المسيحِ أضحٰى مثيلا

اور قوم کے معز ز لوگ اسے سب سے بہترین عبد پاتے ہیں ، جو عیسیٰ مسیحؑ کے لئے بطور مثیل ہو گیا ہے۔

إن يرانى ويكشف ما بى عن قريب قبلَ أنوى الرحيلا

بس وہ مجھے دیکھ لے اور میرا حال اس پر جلدی ظاہر ہو جائے قبل اس کے کہ میں کوچ کا ارادہ کروں۔

---

## وقال رحمه اللّٰه تعالى مقرّظًا علٰى هٰذا الكتاب المبارك ومادحًا للجناب الأقدس نفَع اللّٰه بهِ المسلمين

اس کتاب مبارک کی تعریف کرتے ہوئے اور حضرت اقدس علیہ السلام (خدا آپ علیہ السلام کے وجود کو مسلمانوں کے لئے نفع رساں بنائے) کی مدح سرائی میں آپؑ کا ایک اور قصیدہ

كتابٌ حكى زَهْرَ الربيع نضارةً وحوى مِن النظم البديع طُروسا

یہ وہ کتاب ہے جو اپنی تازگی میں موسم بہار کے پھولوں کی مانند ہے اور بے نظیر نظم پر مشتمل صحیفہ ہے۔

يُغنى الأديبَ فكاهةً ومسرّةً عن أن يكون له الحبيب جليسا

لطافت اور مسرت میں ادیب کو ہم جلیس دوست سے مستغنی کر دیتی ہے۔

قد صاغه الحَبْرُ الذی أنوارهٗ تَدَعُ اللیالَ إذا دَجین شُموسا

اس کو ایسے جلیل القدر عالم نے لکھا ہے کہ جس کے انوار سیاہ تاریک راتوں کو سورج بنا دیتے ہیں۔

لِلّٰہِ دَرُّ القادیان فإنّها کالشام حیث أقام فیها عیسٰی

خوشا نصیب اے قادیان! کیونکہ تو ارضِ شام کی طرح ہے جہاں عیسیٰؑ مبعوث ہوئے۔

بلدٌ بها غیثُ المواهب قد هَمَی وتقدستْ أرجاءها تقدیسا

یہ ایسی بستی ہے جس میں عنایاتِ الٰہی کی بارش برسی اور اس کا ہر گوشہ بہت مقدس ہو گیا۔

فکأنما هی إیلیاءٌ إذ حوَتْ جبلاً حباه ربُّه النّاموسا

گویا کہ یہ بیت المقدس ہے کیونکہ اِس نے اُس پہاڑ کو اپنے اندر لے لیا ہے جس کو اس کے رَبّ نے وحی سے نوازا۔

قَرْمٌ تَقَاصَرَ عن ثَناءِ خِصَاله فُوهُ الزمان ولا یرٰی تدلیسا

آپ ایسے عظیم الشان سردار ہیں جن کی خوبیوں کے بیان سے زمانے کی زبان قاصر ہے اور اس تعریف میں کوئی عیب نہیں۔

بحرٌ تلاطمَ بالمعارف موجه شَهْمٌ علا رُتَبَ الکمال عروسا

ایسا سمندر ہے جس کی موجیں معارف سے تلاطم خیز ہیں اور ایسا اعلیٰ اخلاق والا بہادر ہے جو کمال کے رتبوں پر دلہے کی طرح فائز ہے۔



﴿ ۱۸ ﴾

# وقال مقرّظا عليه أيضًا

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد للّٰه رَبّ العَالمين. وصلى الله علٰى سيد المُرسلين. أما بعد فإنى قد سرّحتُ طرفى فى مضمار حَلْبة البيان وأجَلْتُ قِداح فكرى فى حديقة بستان الأذهان أعنى العُجالةِ التى ابتكرها نتيجةُ أفكار الزمان ومحطُّ رجال العرفان نابغةُ دهره وسحبانُ قطره سيدُنا ومرشدنا مسيح الزمان مركزُ العِزّ والأمان الشيخُ العالم العلامة الحَبرُ الفاضل الجِهبذ الفهّامة سَمِيُّ مَن أُنزِل عليه الفرقان سيّدِ وُلْدِ عدنان عليه الصلاة والسلام أحمد الفِعال والخِصال أدام اللّٰه عليه سوابغ الإجلال ومنابع الأفضال ولا زال مرفوع

# آپؑ نے اس (کتاب) کی تعریف میں مزید فرمایا۔

بسم الله الرحمن الرحيم

سب تعریفیں اللہ رب العالمین کے لئے ہیں اور اللہ نے رسولوں کے سردار (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیجا ہے۔

امابعد! میں نے اپنی نظر کو بیان کی جولان گاہ میں دوڑایا اور اپنے فکر کے تیروں کو ذہنوں کے باغوں میں گھمایا یعنی اس قلم برداشتہ کتاب میں جس کو افکارِ زمان کے ثمر اور ابطالِ معرفت کے مرکز نے تخلیق کیا ہے جو نابغۂ روزگار، سَحْبَانِ ارض سیدنا ومرشدنا مسیح الزمان، مرکز عزت و امان، الشیخ، عالم، علّامہ، ماہر، فاضل، نقّاد، عظیم الشان ذہین و فہیم، جن پر قرآن نازل ہوا یعنی سید کونین محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ظِلّ، اپنے افعال و خصال کے لحاظ سے احمد، اللہ ان پر ہمیشہ بزرگی کا لبادہ اور افضال کے

الـجـنـاب مـقبَّل الأعتـاب
فـوجـدتُهـا الـقِـدُح الـمعلَّى
والـدُّرّة اليتيـمـة والـروضة
الأريضة والـحـديـقة الـمثـمـرة
وكيف لا ومُـوجِـدهـا
حَبـرٌ يشـار إليـه بـالأنـامـل
وبـحـرٌ لـيـس لـه مـن سـاحل
فـكـأنـمـا قـد عـنَيتُـه بقولـي إذ
كـان بـه أحـرى وبسِـرّه أدرٰى.

چشمے جاری رکھے۔ آپ ہمیشہ خدا کی جناب میں بلند مرتبہ اور شرف باریابی پاتے رہیں۔ پس میں نے اس کو عالی نصیب گوہر نایاب اور سرسبز بستان اور پھلدار باغ پایا اور یہ کیوں نہ ہوتا کہ اس کا لکھنے والا ایسا ماہر مصنف ہے جس کی عظمت شان کی طرف انگلیوں سے اشارہ کیا جاتا ہے۔ اور بحر بیکراں ہے۔ گویا کہ میں نے اپنے ان اشعار میں آپ کو ہی مراد لیا ہے کیونکہ آپ اس کے سب سے مستحق اور اس کے راز کو سب سے زیادہ جاننے والے ہیں۔

هيهـاتَ يـوجد في الزمان نظيره
ولـقـد حـلـفـتُ بـأنـه لايوجدُ
باللّٰه ربِّ الراقصاتِ إلى مِنَى
والـقـائـمـين ظلامَهم يتهجّدوا

زمانے میں اس کی نظیر ملنا بعید ہے اور میں قسم کھاتا ہوں کہ اس کی نظیر نہیں پائی جاتی۔ اللہ کی قسم جو منیٰ کی طرف جانے والی سواریوں اور کھڑے ہوئے افراد جو راتوں کو اندھیروں میں تہجد ادا کرتے ہیں کا رب ہے۔

فـلـلّٰـهِ دَرُّه ولا فُـضَّ فُـوه
ولا عـدمـه بـنـوه إذ قـد
أحسـنَ وأجـادَ وبـالَـغَ فيـمـا
به أفاد.

پس آپؑ کی شان اقدس کے کیا کہنے۔ آپؑ کا حسن دائمی رہے اور اس کی عمر لمبی ہو، کیونکہ آپؑ نے اسے بہت ہی اچھا اور عمدہ بنایا اور اسے اپنی افادیت میں انتہا تک پہنچایا۔

تَـمَّـت

تَـمَّـت

﴿ک۱۱﴾

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْـحَمْد لِلّٰهِ الذی أطلعَ شموسَ الهـداية فـی قـلـوب أهل العرفان وأطـمـعَ نـفـوس أهل الغواية فی ورود مـنهل الغُفران وأنبعَ ينابيع الـمـكـارم ليَـرِدَ عـلی زلالها كلُّ ظـمـآن ورفَـع مـنـابـر التقديـس والتـحـمـيـد وخـفَـض أعـلام البُهتـان. والـصلاة والسّلام علی سيـد وُلـدِ عـدنـان سيدِنـا ونبيّنـا مـحمدٍ الـذی أتـی بـالبيان وعلی آلـه وأصـحـابـه وأزواجه فی كل وقت وأوان.

أما بعد فيقول أسيرُ ذنبه وفقير عفو ربه المنّان محمد الطرابلسی الشـامـی الشهيـر بحميدان إننی لـمـا دخـلـتُ الهند وبلدة قاديان واجتـمـعـتُ بـحَبْـرهـا بل وحَبْرِ جـمـيـع البـلـدان مولانـا وسيدنـا الشيخ **ميرزا غلام أحمد** صاحِب الـوقـت ومسيح الزمان واطلعتُ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے اہل معرفت کے دلوں میں ہدایت کے سورج طلوع کئے اور گمراہوں کے نفوس میں مغفرت کے چشموں پر وارد ہونے کی طمع پیدا کی۔ اور عمدہ اخلاق کے چشمے جاری کئے تا کہ ہر پیاسا اُن کے آبِ زُلال پر اترے اور تقدیس وتحمید کے منبر بلند کئے اور بہتانوں کے عَلَم سرنگوں کر دیئے اور ہر لحظہ و آن درود وسلام ہو سید ولد آدم اور ہمارے آقا و مولیٰ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو قرآن مبین لے کر آئے اور درود وسلام ہو آپ کی آل پر، اور اصحاب پر اور ازواج مطہرات پر۔

اما بعد! اپنے گناہ کا اسیر اور اپنے رب منّان کی مغفرت کا محتاج محمد طرابلسی شامی جو حمیدان کے لقب سے مشہور ہے۔ کہتا ہے۔ جب میں ہند میں داخل ہوا اور قادیان کی بستی میں پہنچا اور اس کے عالم بلکہ تمام دنیا کے سب سے متبحر عالم مولانا و سیدنا الشیخ میرزا غلام احمد امام وقت اور مسیح الزمان سے ملا اور اس کتاب پر اطلاع پائی، تو یہ

علی هذا الكتاب فإذا كتاب إذا ما لمحتُه استملحتُه وإنی أراه قد انتضی الحججَ لإزعاج المخالفين وإفحام المخاصمين ذو العِوَج أعطی كلَّ ذی سهم سهمه وما أخطأ سهمه. يدعو الضالين إلی الصلاح وما يدَع نُكتةً من لوازم الفلاح وجَب علی المسلمين إطاعة أمره وقد أُشرِبَ قلبی أنه من الصادقين واللّٰه حسيب وهو يعلم سرّ النّاس وجَهرهم ويعلم ما فی السماوات والأرضين وآخر دعوانا أن الحمد للّٰه ربّ العالمين ۔

کتاب ایسی ہے کہ جب میں نے اسے دیکھا تو میں نے اسے بہت عمدہ پایا۔ اور میں نے دیکھا کہ آپ نے دلائل کی تلوار مخالفین کو زِچ کرنے اور کجی کے شکار بحث مباحثہ کرنے والوں کا منہ بند کرنے کے لئے سونتی ہے۔ آپ نے ہر حصہ دار کو اس کا حصہ دیا اور آپ کا تیر خطا نہیں گیا۔ آپ گمراہوں کو خیر کی طرف بلاتے ہیں اور فلاح کے لوازم میں سے کوئی نکتہ نہیں چھوڑتے۔ مسلمانوں پر آپ کے حکم کی اطاعت واجب ہے اور میرے دل میں یہ بات بٹھا دی گئی ہے کہ آپ صادقوں میں سے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کافی ہے اور وہ لوگوں کے ظاہر و باطن کو خوب جانتا ہے۔ اور وہ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمینوں میں ہے و آخر دعوانا ان الحمد لله ربّ العالمين ۔

﴿ ل۱۲ ﴾

## رؤيا غريبة

اعلموا أنی قمتُ فی عجز الليل علی العادة لصلاة الفجر ثم بعد أدائها غلبتْنی عينی بالنوم فرأيتُ كأن مرشدنا رحمه اللّٰه تعالی قد صنع طعامًا كثيرا فاخرا ودعا إليه جمًّا غفيرا من الخَلق

## ایک عجیب خواب

جان لو! میں عادت کے مطابق رات کے آخری حصہ میں فجر کی نماز کے لئے کھڑا ہوا۔ نماز کی ادائیگی کے بعد نیند سے مغلوب ہو کر میری آنکھ لگ گئی۔ میں نے دیکھا کہ گویا ہمارے مرشد رحمہ اللہ نے بہت کثیر مقدار میں شاہانہ کھانا تیار کیا ہے اور مختلف ممالک عرب و عجم سے لوگوں کے جَمِّ غَفِیر کو

من بلاد مختلفة عربًا وعجمًا ثم بسَط سُفَرًا وموائدَ عديدة وجلس عليها أولئك القوم عشرة عشرة و أنا معهم في أُخراهم فأكلوا وقاموا وبقيتُ منفردا. فداخلَني الخجلُ وقمتُ غيرَ شبِعٍ فنظرتُ عن يميني مكانا مملُوًّا من المَرَق فصرتُ أغُبُّ منه حتى اكتفيت ثم انتهيت وانتهى الناس إلى مكان المذكورِ وقد فُرِش بأنواع الفُرُش النفيسة فجلسوا بحسب مراتبهم وفيهم العلماء والأمراء وغيرهم. فقام رجل منهم يعِظ الناس على طريقة الفقهاء الحنفية وكأنه نسب قولا إلى الأولياء فقال أحد أهل المحفل لعَن اللّٰه آباء الأولياء إن كانوا يقولون بهذا. فقلت لا بل أباك لم تكذّب أولياء اللّٰه. وجرى ذكرُ الإمام الجوهري فسَبَّه رجلٌ منهم فغضبتُ عليه

اس کی دعوت دی ہے۔ پھر آپ نے بہت سے دستر خوان بچھائے اور ان پر وہ لوگ دس دس (کی ٹولیوں) میں بیٹھے اور میں ان کے ساتھ ان کے آخر پر ہوں۔ پس انہوں نے کھانا کھایا اور اٹھ کھڑے ہوئے اور میں اکیلا رہ گیا۔ مجھ پر شرمندگی طاری ہوگئی اور میں بغیر سیر ہوئے اٹھ کھڑا ہوا۔ میں نے اپنی دائیں جانب ایک جگہ شوربے سے بھری ہوئی دیکھی۔ میں اس میں سے غٹا غٹ پینے لگا۔ یہاں تک کہ میں سیر ہو گیا۔ پھر میں نے بس کر دیا اور میں اور دوسرے لوگ موصوف کے مکان پر پہنچے اور اس میں قسما قسم کے خوبصورت نفیس قالین بچھے ہوئے تھے۔ پس وہ حسبِ مراتب بیٹھ گئے۔ اُن میں علماء رؤساء اور دیگر لوگ تھے پھر اُن میں سے ایک آدمی کھڑا ہوا اور حنفی فقہاء کے طریق پر لوگوں کو وعظ کرنے لگا اور (یوں محسوس ہوا کہ) گویا اُس نے کسی بات کو اولیاء کی طرف منسوب کیا۔ اس پر اہل محفل میں سے ایک نے کہا کہ اولیاء کے آباء پر خدا کی لعنت ہو اگر انہوں نے یہ کہا تھا۔ میں نے جواب دیا کہ نہیں بلکہ تیرے آباء پر، تو کیوں اولیاء اللہ کی تکذیب کرتا ہے اور امام جوہری کا ذکر چل نکلا۔ ان میں سے ایک آدمی نے آپ کو گالی دی۔ پس میں اس شخص پر غضبناک ہوا اور کہا کہ تو لغت عرب

وقلت أتشتم إمام الدنيا في اللغات العربية ولا تخاف من اللّٰه تعالى ورأيت كأنّ المذكورَ أيده اللّٰه تعالى قد أخذ بيدي وسلك بي منفردا طريقًا مستقيمًا محفوفًا بالأزهار والأشجار وقال لي إني قد أردتُ الإقامةَ إما في الشام أو في أمرتسر فما رأيك في هذا فقلت له إن رأيي أن تقيم في الشام فإنها أرض اللّٰه ومَعقِل المسلمين وبها تتأهل وتبني لك بيتًا وتتخذ بستانًا وأرضًا وإن أقمتَ معي في مكاني حيث ذكرتُ لك فإنه أحسن وأتكفّل لك بجميع ذلك. فقال لي إن شاء اللّٰه أفعل ما أشرتَ به. ورأيت كأن قد جيء برجُلٍ مديد القامة أصهَبِ الوجه واللحية في ثياب رثّة وهيئة قبيحة كأنه يراد قتله. ثم هببتُ مِن رقدتي

میں دنیا کے امام کو گالیاں دیتا ہے اور تو اللہ تعالیٰ سے نہیں ڈرتا۔ اور میں نے دیکھا کہ گویا مذکورہ ہستی ایدہ اللہ تعالیٰ نے مجھے میرے ہاتھ سے پکڑ لیا اور مجھے لے کر علیحدہ ایک سیدھے راستے پر جو پھولوں اور درختوں سے گھرا ہوا تھا چل پڑے اور آپ نے مجھے کہا میں نے شام یا امرتسر میں سکونت اختیار کرنے کا ارادہ کر لیا ہے۔ تمہاری اس بارے میں کیا رائے ہے۔ میں نے جواب دیا کہ میری رائے یہ ہے کہ آپ شام میں رہیں کیونکہ وہ اللہ کی زمین اور مسلمانوں کا قلعہ ہے اور یہاں آپ شادی کریں اور اپنے لئے ایک گھر بنائیں اور باغ اور زمین لیں۔ اگر آپ میرے ساتھ میرے مکان میں جس کا میں نے ذکر کیا ہے رہیں تو وہ آپ کے لئے سب سے اچھا ہے اور میں آپ کی ان تمام ضروریات کا متکفّل ہوں۔ انہوں نے مجھ سے کہا انشاء اللہ میں وہی کروں گا جس کا آپ نے اشارہ کیا ہے اور میں نے دیکھا کہ ایک شخص لایا گیا جو طویل القامت، سرخی مائل، سفید چہرے والا اور داڑھی والا، پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے اور بدحال ہے گویا کہ اس کے قتل کا ارادہ کیا گیا ہے۔ اس کے بعد میں اپنی نیند سے اس خواب پر متعجب حالت

متعجبا من ذلک وأظنه خيرا وإقبالًا للمذكور وأمنًا له من نوائب الزمان. هذا ما رأيته وعبّرته والله أعلم بالصواب وإليه المرجع والمآب.

السيّد محمد سعيد الشامی



# إتمام الحجة على المكفِّرين من العلماء والمشايخ كلهم أجمعين

السلام عليكم ورحمة الله وبركاته. وبعد فإنی قد سمعتُ أنكم أيها الإخوان كفّرتمونی وكذّبتمونی وحسبتمونی مفتريًا وناضلتمونی حتى نُثِلَت الكنائنُ وتبيّنَ الحق وظهر الأمر الكائن ولكن ما ركدتْ زعازِعُكم وما أخذتُكم هيبةُ الحق بل جُزْتم عن القصد جدًّا وحسبتم الحق شيئا إِدًّا وكنتم على قولكم من المصرّين. فلما ارتبتم فی أمری وصرتم قرينَ الخنّاسِ ونَجِيَّ الوسواس توجّستُ ما هجَس فی

میں بیدار ہوا۔ اور میں اسے خیر اور آپ موصوف کے لئے وجہِ اقبال اور زمانے کے مصائب سے امن کا باعث سمجھتا ہوں۔ یہ ہے وہ خواب جو میں نے دیکھا اور میں نے اس کی تعبیر کی۔ واللہ اعلم بالصواب اور اسی کی طرف لوٹنا اور واپس جانا ہے۔

السید محمد سعید الشامی



# علماء اور مشائخ میں سے سب مکفّرین پر اتمامِ حجت

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ وبعد! اے بھائیو! میں نے سنا ہے کہ تم نے میری تکفیر وتکذیب کی اور تم نے مجھے مفتری سمجھا ہے اور تم میرا مقابلہ کر رہے ہو یہانتک کہ ترکش تیروں سے خالی ہو گئے اور حق واضح ہو گیا اور جو ہونا تھا وہ ظاہر ہو گیا۔ لیکن تمہارا شور شرابہ نہ رُکا اور نہ تم پر حق کی ہیبت طاری ہوئی۔ بلکہ تم مقصد سے بہت دور نکل گئے۔ اور تم نے حق کو سخت ناپسندیدہ چیز سمجھا اور اپنی باتوں پر مصر رہے۔ پس جب تم میرے معاملے میں شک میں مبتلا ہو گئے اور تم شیطان کے ساتھی اور وسوسہ ڈالنے والے کے رازدان بن گئے۔ میں نے سنا جو تمہارے خیالات میں مخفی تھا تو میں

أفكاركم وفطنت لما بطن من استنكاركم فصنّفتُ كتبًا قد حسُن ترتيبها وصُفِّفَ فوجُ تَعاجيبها وجمعتُ على التحقيق صفاء الدُرّ وسَكَرَ الرحيق وقُنُوء العقيق وكان فيها إزعاجُ أوهام المتوهمين وعلاجُ نزغات الشياطين وإصلاح نزوات المفسدين وبيان إعنات الباغين ومعاناة الطاغين ومعاداة العادين وحِيَل المحتالين وسطوة الجائرين وكيد الكائدين مع كثير من الدلائل والبراهين. وكانت أسماؤها ① فتح الإسلام و ② توضيح المرام و ③ إزالة الأوهام و ④ مرآة كمالات الإسلام. ولكنكم ما رأيتم وتعاميتم وكفّرتم داعىَ اللّٰه وعصيتم وكنتم قومًا عادين. وأصررتم على إنكاركم حتى انتهى أمركم إلى تكفير المسلمين ولعن المؤمنين وكذّبتم أسرارًا

تمہارے چھپے ہوئے انکار کو سمجھ گیا۔ پس میں نے کئی کتابیں تصنیف کیں، جن کی ترتیب بہت حسین بنائی گئی اور اس کے عجائبات کی فوج صف آراء کی گئی اور میں نے تحقیق کر کے موتی کی چمک، شراب کا نشہ اور عقیق کی سُرخی جمع کی۔ اور اس میں وہم کرنے والوں کے تمام اوہام کا قلع قمع اور شیطانی صدموں کا علاج اور فسادیوں کے حملوں کی اصلاح ہے۔ اور باغیوں کی سختیوں اور سرکشوں کی طرف سے دی جانے والی مصیبتوں اور دشمنوں کی دشمنی، دھوکے بازوں کی مکّاری اور ظالموں کے ظلم و ستم اور سازشیوں کی سازش کا بہت سے دلائل و براہین کے ساتھ بیان ہے اور ردّ اور علاج ہے۔ ان کتابوں کے نام فتح اسلام ①، توضیح مرام ②، ازالہ اوہام ③ اور آئینہ کمالات اسلام ④ ہیں لیکن تم نے نہ دیکھا اور آنکھیں بند کر لیں اور تم نے اللہ کی طرف بلانے والے کی تکفیر کی اور نافرمانی کی اور تم سرکش قوم ہو۔ اور تم نے اپنے انکار پر اصرار کیا یہاں تک کہ تمہارا معاملہ مسلمانوں کی تکفیر کرنے اور مؤمنین پر لعنت ڈالنے تک جا پہنچا اور تم نے ان اسرار کی تکذیب کی جن کا تم احاطہ نہ کر سکے۔

لم تحيطوا بها وعنّفتموني على ما لم تعلموا حقيقته وكنتم تضحكون عليّ مرتاحين. وكم مِن دلوٍ أدليتُها إلى أنهاركم لعلّي أجد قطرة من علمكم وأخباركم ولكنها لم ترجع ببُلّةٍ ولم تجتلب نَقْعَ غُلّةٍ وما زادني سُؤْلي منكم غيرَ يأسٍ وقنوط ودُرَخْمِين. فاسترجعتُ على انقراض العلم ودروسه وأفولِ أقماره وشموسه وذرفتُ عيناي على حال قوم فيه تلك العلماء الذين هم معروق العظم والمبعَّدون من أسرار الدّين. ومع ذلك وجدتُ كل واحد منكم سادرًا في غلوائه وسادلًا ثوبَ خيلائه ومُفارِقًا مِن أرجاء حيائه ومن أكابر المفسدين. فلما انسرتْ جلبابُ خَفَرِكم وأماطت جذباتُ النفس خضراءَ قَفْرِكم وتواترتْ ريحُ دَفْرِكم فهِمتُ أن النصح لا يأخذ فيكم ولا ينفعكم قولُ ناصح

اور جس کی حقیقت تم نہ جان سکے اس پر تم مجھ سے شدت اور سختی سے پیش آئے اور تم بڑے آرام سے میرا مذاق اڑاتے تھے اور کتنے ہی ڈول میں نے تمہاری نہروں میں ڈالے تاکہ شاید میں تمہارے علم اور حقائق کا کوئی قطرہ حاصل کر سکوں۔ لیکن وہ گیلے ہوکر بھی نہ لوٹے اور اتنا بھی نہ لائے جس سے پیاس بجھ سکے۔ اور تم سے سوال کرنے نے مجھے یاس وقنوطیت اور رنج میں ہی بڑھایا۔ پس میں نے علم کے ختم ہونے اور مٹ جانے اور اس کے چاندوں اور سورجوں کے غروب ہوجانے پر اِنَّــا لِـلّٰــهِ پڑھا اور میری آنکھوں سے آنسو بہہ پڑے۔ اس قوم کے حال پر جس میں ایسے علماء ہیں جو (دیدنی لحاظ سے) علم سے عاری اور دین کے اسرار سے دور ہیں اور باوجود اس کے میں نے تم (علماء) میں سے ہر ایک کو اپنے غلو میں بڑھا ہوا، تکبر کا لبادہ اوڑھے، حیاء سے بالکل عاری اور بڑے مفسدوں میں سے پایا۔ پس جب تمہاری حیاء کی چادریں اُتر گئیں اور جذبات نفسانیہ نے تمہاری بنجر زمین کی رہی سہی روئیدگی بھی مٹا دی اور تمہاری بدبودار ہوا مسلسل چلنے لگی تو میں سمجھ گیا کہ تمہیں نصیحت کا کوئی فائدہ نہیں اور نہ کسی ناصح کا قول تمہیں نفع پہنچا سکتا ہے

كما لا ينفع المتمرّدين. فتأوّهتُ آهةَ الثكلان وعيناى تهمُلان ودعوتُ اللّٰه أيامًا سُجّدًا وقيامًا وخررت أمام حضرته واستطرحت بين يديه مبتغيًا إليه أذيال وسيلته ورفعتُ صرخى كعقيرة المتألمين.

فرأى اللّٰه بُرَحائى واعتداءَ أعدائى وقلّةَ أخلّائى وبشّرنى بفتوحات وآيات وكرامات ومَنَّ علىَّ بتأييده المبين. فمنها ما وعدنى ربى فى عشيرتى الأقربين أنهم كانوا يكذّبون بآيات اللّٰه وكانوا بها يستهزؤن ويكفرون باللّٰه ورسوله وقالوا لا حاجة لنا إلى اللّٰه ولا إلى كتابه ولا إلى رسوله خاتم النبيين. وقالوا لا نتقبل آية حتى يُرينا اللّٰه آية فى أنفسنا وإنّا لا نؤمن بالفرقان ولا نعلم ما الرسالة وما الإيمان

کیونکہ وہ سرکشوں کو نفع نہیں پہنچاتا۔ تو میں نے اُس عورت کی طرح آہ بھری جس کا بچہ گم ہو گیا ہو اور میری آنکھیں آنسوؤں سے چھلکنے لگیں۔ اور میں نے قیام و سجود میں ایک عرصہ تک اللہ سے دعا کی اور میں اس کے حضور گر گیا۔ اور میں نے اس کے وسیلہ کے دامن کے حصول میں خود کو اس کے سامنے ڈال دیا اور میں نے اپنی چیخ و پکار سخت تکلیف میں مبتلا لوگوں کی آواز کی طرح بلند کی۔

پس اللہ تعالیٰ نے میری تکلیف اور میرے دشمنوں کی زیادتی اور میرے دوستوں کی کمی پر نظر کی اور مجھے فتوحات، نشانات اور کرامات (ملنے) کی بشارت دی اور مجھ پر اپنی کھلی کھلی تائید سے احسان فرمایا۔ منجملہ ان کے وہ وعدہ ہے جو میرے رب نے مجھ سے قریبی عزیزوں کے بارے میں کیا ہے کیونکہ وہ اللہ کی آیات کی تکذیب کرتے اور ان سے استہزاء کرتے تھے اور اللہ اور رسول کا انکار کرتے تھے اور کہتے تھے ہمیں اللہ، اس کی کتاب اور اس کے رسول خاتم النبیّین کی کوئی ضرورت نہیں۔ اور انہوں نے کہا ہم کوئی نشان قبول نہیں کریں گے یہاں تک کہ اللہ ہمیں ہمارے نفوس میں نشان دکھائے اور ہم فرقان حمید پر ایمان نہیں رکھتے اور ہم نہیں جانتے کہ رسالت کیا ہے اور

وإنّـا مـن الـكـافرين. فدعوتُ ربـي بـالتضرع والابتهال و مـددتُ إليـه أيـدى السـؤال فـألهـمَـنـى ربى وقـال سأريهم آية مـن أنـفسهـم وأخبرَنى وقال إنـنـى سأجعـل بـنتًا من بناتهم آية لهم فسمّاها وقال إنها سيُجعَلُ☆ ثيّبةً ويموت بعلُها وأبـوهـا إلـى ثلاث سنة مـن يـوم الـنـكـاح ثم نردها إليک بعد موتهما ولا يكون أحدهما مـن الـعـاصمين. وقال إنّا رادّوها إليک لا تبديل لكلمات اللّٰه إن ربک فعّال لما يريد. فقد ظهَر أحـد وعديه ومات أبوها فـى وقـت موعود فكونوا لوعده الآخـر مـن الـمـنتظرين. فتأملوا فـى هـذا تـأمُّلَ المنتقد وانظروا بـالـمـصباح المتّقد هل هو فعلُ اللّٰه تعالىٰ أو كيد المفترين. وهل يجوز أن يستجيب اللّٰه دعاءَ ملحد كافر كما يستجيب

ایمان کیا ہے اور ہم کافروں میں سے ہیں۔ پس میں نے اپنے ربّ کو تضرع وابتہال سے پکارا اور اس کی طرف دستِ سوال دراز کیا پس میرے رب نے مجھے الہام کیا اور فرمایا ''میں ضرور انہیں ان کے نفوس میں نشان دکھاؤں گا اور مجھے خبر دیتے ہوئے فرمایا! میں اُن کی بیٹیوں میں سے ایک بیٹی کو ان کے لئے نشان بناؤں گا اور اُس کا نام بھی بتایا اور فرمایا کہ اُسے بیوہ کر دیا جائے گا اور اس کا خاوند اور اس کا والد اس کے نکاح کے دن سے تین سال کے عرصے میں مر جائیں گے۔ پھر ان دونوں کی موت کے بعد ہم اسے تیری طرف لوٹائیں گے اور ان دونوں میں سے کوئی بچانے والوں میں سے نہ ہوگا۔'' اور فرمایا۔ ''ہم اسے تیری طرف لوٹانے والے ہیں۔ خدا کے کلمات میں کوئی تبدیلی نہیں۔ یقیناً تیرا رب جو چاہتا ہے کرتا ہے''۔ پس اُس کے اِن دونوں وعدوں میں سے ایک ظاہر ہو چکا ہے اور اُس کا باپ وقت مقررہ کے اندر مر گیا۔ پس اُس کے دوسرے وعدہ (کے پورا ہونے) کے منتظر رہو۔ اس (پیشگوئی) میں ایک نقاد کی طرح غور وفکر کرو اور روشن چراغ کے ساتھ اسے دیکھو کہ کیا یہ خدا تعالیٰ کا فعل ہے یا افترا کرنے والوں کی سازش۔ اور کیا یہ جائز ہے کہ خدا ملحد، کافر کی دعا اسی طرح قبول

☆ غالباً سہو کاتب ہے۔ ''سَتُجْعَلُ'' ہونا چاہیے۔ (ناشر)

دعــــاء الــمــقبــولـيــن. وكيف يــخــفــى أمــرُ رجـل يُـميـتُ اللّٰـهُ لأجـل إعـزازه وإجـلالـه رجُـلَيـن ويـجـعلـه فـى أنبـائـه الـغيبية مـن الـصـادقيـن. إن الــلّٰــه لا يُـظهِـر عـلـى غيبـه أحــدًا إلا مــن ارتــضــى مــن رسـولٍ الـذى أرسـلـه لإصـلاح الــخــلــق فــى زىّ الأنبيــاء والـمـحـدَّثيـن. ومنها ما وعدنى ربــى واسـتـجــاب دعـائـى فـى رجــل مــفسـد عــدو الـلّٰــه و رسـولــه الـمـسـمـى ليـكهـرام الـفشــاورى وأخبــرنــى أنـه من الهــالـكيــن. إنــه كـان يسبّ نبــيَّ الـلّٰـه ويتـكـلـم فـى شـأنـه بــكــلــمــات خبيثة فـدعـوتُ عـلـيــه فبشّــرنــى ربــى بموتـه فـــى ســتّ سنة إن فــى ذلـك لآية للطالبين.

ومـنـهــا مــا وعدنى ربى إذ جـادلَـنـى رجـل مـن المتنصرين

کرے جس طرح وہ مقبول بندوں کی دعا قبول کرتا ہے۔ اور ایسے شخص کا معاملہ کس طرح مخفی رہ سکتا ہے جس کے اعزاز وتکریم کی خاطر خدا تعالیٰ دو شخصوں کو مار دے اور اس (شخص) کو خدا کی اخبار غیبیہ بتانے میں سچا ٹھہرائے۔ اللہ تعالیٰ کسی کو اپنے غیب پر اطلاع نہیں دیتا سوائے اپنے رسول کے جسے وہ چن لیتا ہے اور اصلاحِ خلق کے لئے انبیاء و محدّثین کے لبادے میں بھیجتا ہے۔ منجملہ ان پیشگوئیوں کے یہ بھی ہے جو میرے رب نے مجھے وعدہ دیا ہے اور میری دعا کو ایک مفسد شخص، اللہ اور اس کے رسول کا دشمن جس کا نام لیکھرام پشاوری ہے، کے بارے میں قبول فرمایا ہے اور مجھے خبر دی ہے کہ وہ ہلاک ہونے والوں میں سے ہے۔ وہ اللہ کے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کو گالیاں دیتا تھا اور آپ کی شان میں ناپاک کلمات بولتا تھا۔ پس میں نے اس کے خلاف دعا کی تو میرے رب نے مجھے چھ سال کے عرصہ میں اس کی موت کی بشارت دی۔ یقیناً اس میں (حق کے) طالبوں کے لئے عظیم الشان نشان ہے۔

ان نشانات میں سے وہ بھی ہے جو میرے رب نے مجھے وعدہ دیا ہے جب نصاریٰ میں سے

الـذى اسـمــه عبـد اللّٰــه آتهـم العنبرسرى إنه كان أراد أن يشدّ جبائر الحِيَلِ على دين النصارى ويـوارى سَوْءَ تَــه . فـصال على الإسـلام وكـان من المتشـددين. وبـاحَثَنى فى حلقة مغتصّة بالأنام مـختـصّة بـالـزحـام وزخـرفَ مكائده لإرضاء الكافرين. فثنيتُ إليــه عِـنـانــى وأبثثُــه من معارف بيانى وجعلته من المفحَمين.

فـمـا وجـم مِـن قـلّة الحيـاء وكان يجمَح فى جهلا ته ويسدَر فـى الـغـلـواء . وامتدّت المباحثة إلـى نصف الشهر وكنا نغدو إليه بـعـد صــلاة الفـجر ونرجـع فى وقـت الـهـجيـر عـند اشتداد حرّ الـظـهيــرة وتـركنا الاسـتـراحة كـالمجاهدين. فبينما أنا فى فكر لأجل ظفر الإسلام وإفحام اللئام فـإذا بشّـرنـى ربـى بـعد دعوتى

ایک شخص نے جس کا نام عبداللہ آتھم امرتسری ہے مجھ سے مباحثہ کیا۔ اُس نے ارادہ کیا تھا کہ وہ مکّاریوں کی پٹیاں دین نصاریٰ (کے گرد) باندھے اور اس کی لاش کو چھپائے۔ پس اُس نے اسلام پر حملہ کیا اور وہ شدت پسندوں میں سے تھا۔ اُس نے مجھ سے لوگوں سے بھری ہوئی مجلس میں جو اس ہجوم کے لئے مختص تھی مباحثہ کیا اور کافروں کو راضی کرنے کے لئے اپنی مکّاریوں پر ملمع سازی کی۔ پس میں نے اپنی توجہ اُس کی طرف موڑی اور اپنے بیان کے معارف اس کے سامنے کھول کر رکھے اور اس کا منہ بند کر دیا۔ لیکن حیاء کی کمی کی وجہ سے وہ چپ نہ ہوا اور اپنی جہالت میں سرکشی دکھائی اور غلو میں بڑھتا گیا۔ اور یہ مباحثہ نصف مہینہ تک ممتد ہو گیا۔ ہم نماز فجر کے بعد اُس کے پاس جاتے تھے اور دوپہر کے وقت جبکہ گرمی کی شدت ہوتی تھی واپس لوٹتے تھے اور ہم نے مجاہدین کی طرح آرام ترک کر دیا تھا۔ اسی دوران جبکہ میں غلبۂ اسلام اور کمینوں کا منہ بند کرنے کی فکر میں تھا تو میرے رب نے مجھے میری دعا کے بعد

بموته إلى خمسة عشر أشهر من يوم خاتمة البحث فاستيقظت وكنت من المطمئنين. ثم جئناه واجتمعت الحلقة و حضر الخاص والعام وأُحضِرت الدواة و الأقلام فما لبثتُ أن قعدتُ وأنبأتُ مِن كل ما أُخبِرتُ من ربّ الأرباب وأمليتُه في الكتاب ثم ارتحلت من دار غربتي وحسبت ذلك البحث أفضل قُربتي وحسبت ذلك النبأ نعمة من نعماء رب العالمين. فتفكروا عافاكم الله ولا تعجلوا في تكفيري ولا تسُبُّوا ولا تقذِفوا وإن كنتم في شك فانتظروا هذه الأنباء المذكورة فإنها معيار لصدقي وكذبي. وإن لم تنتهوا فقد تمّتْ عليكم حجّة اللّه وحجّتي ولن تضرّوني شيئًا وستُسألون

بحث کے خاتمہ سے لیکر پندرہ ماہ تک اس کی موت کی بشارت دی۔ پس میں بیدار ہوا اور میں مطمئن تھا۔ پھر ہم اس کے پاس آئے اور مجلس لگ گئی اور خاص و عام حاضر ہو گئے اور دوات اور قلمیں لائی گئیں۔ پس بیٹھتے ہی میں نے وہ تمام خبر جو مجھے رَبُّ الاَرباب کی طرف سے دی گئی تھی بتا دی۔ اور اسے کتاب میں لکھوا دیا پھر میں اپنے مسافر خانہ سے روانہ ہوا۔ اور میں اس بحث کو اپنے افضل ترین تقرّب اِلَی اللہ کے کاموں سے سمجھتا ہوں اور میں اس خبر کو ربّ العالمین کی نعمتوں میں سے عظیم نعمت پاتا ہوں۔ پس تم غور وفکر کرو اللہ تمہیں عافیت سے رکھے۔ میری تکفیر کرنے میں جلدی نہ کرو اور نہ گالیاں دو اور نہ ہی بہتان تراشی کرو۔ اور اگر تم شک میں ہو تو ان مذکورہ بالا خبروں (کے پورا ہونے) کا انتظار کرو کیونکہ یہ میری سچائی اور جھوٹ کے لئے ایک معیار ہے۔ اور اگر تم باز نہ آئے تو اللہ کی اور میری حجّت تو تم پر تمام ہو چکی ہے اور تم مجھے ہرگز کوئی ضرر نہیں پہنچا سکو گے اور مالک یوم الدین کے ہاں تم ضرور

عــنــد مــالک يــوم الــديــن. وإن تتــوبـوا وتتـقـوا فــاللّٰـه لا يُضيع أجر المحسنين۔



پوچھے جاؤ گے۔ اور اگر تم توبہ کرو اور تقویٰ اختیار کرو تو اللہ احسان کرنے والوں کے اجر کو ضائع نہیں کرتا۔



**حاشيه متعلقه** ص ١٦٢۔و اسم بعلها سـلـطان محمد ابن محمد بيک و محمد بيک ابن نظام الدين و اسم عم بعلها محمود بيک و هم سكان قـرية مـنـحـوسة الـمسـماة فتّى فى ضــلـع لاهـور. و اسـم أبيهـا مـرزا أحـمـد بيک و تُـوُفِّـيَ بعد إلهامى هـذا فـى ميـعاد الإلهام. و أما بعلها سـلـطـان مـحـمـد فـحَيٌّ و بقى من ميعاد موته قريبا من السنة. ربنا افتَحْ بيـننا و بين قومنا بالحق و أنت خير الـفـاتحين. منه. اصفر سنة ١٣١١ھ

**حاشیہ متعلقہ صفحہ ۱۶۲۔** اور اس کے خاوند کا نام سلطان محمد ابن محمد بیگ ابن نظام الدین ہے اور اس کے خاوند کے چچا کا نام محمود بیگ ہے اور وہ ضلع لاہور میں ایک منحوس بستی پٹی کے رہنے والے ہیں۔ اور اس کے باپ کا نام مرزا احمد بیگ ہے اور وہ میرے اس الہام کے بعد الہام کی میعاد کے اندر فوت ہو گیا اور رہ گیا اس کا خاوند سلطان محمد تو وہ زندہ ہے اور اس کی موت کی میعاد میں سے تقریباً ایک سال باقی ہے۔ ربنا افتح بيننا و بين قومنا بالحق و انت خير الفاتحين ۔ یکم صفر ۱۳۱۱ھ